شمارہ: ۲۲



دینی، علمی، تحقیقی، تاریخی اور سوانحاتی

مجلہ

# احوال و آثار

کاندھلہ

اشاعت محرم الحرام ۱۴۳۷ھ / اکتوبر ۲۰۱۵ء

مرتب:

نور الحسن راشد کاندھلوی




مفتی الٰہی بخش اکیڈمی

محلہ مولویان، کاندھلہ، ضلع شاملی

**دینی، علمی، تحقیقی، تاریخی اور سوانحاتی**

شمارہ:۲۲

# مجلّہ احوال وآثار کاندھلہ

اشاعت محرم الحرام ۱۴۳۷ھ - اکتوبر ۲۰۱۵ء

مرتب
نورالحسن راشد کاندھلوی

**ضروری اطلاع:** آئندہ شماروں کی اشاعت کے لئے مقررہ مدت کی بات ختم کی جارہی ہے، جب مضامین جمع ہوجائیں گے اور موقع ہوگا شمارہ شائع کردیا جائے گا۔

**اس شمارہ کی قیمت پچھتر [۷۵] روپئے**

**حضرت مفتی الٰہی بخش اکیڈمی**
مولویان کاندھلہ، ضلع شاملی (مظفرنگر) (یوپی) انڈیا ۲۴۷۷۷۵
Mb.09358667219 Emali: muftielahibakhshacademy@gmail.com

# فہرست مضامین




اس شمارہ کی قیمت: ہندوستان میں پچہتر [۷۵] روپے
مغربی ملکوں میں تین [۳] امریکی ڈالر

**پاکستان کے شائقین**

**جناب سجاد الٰہی صاحب**

**A/27----مال گودام روڈ۔لوہا بازار۔بادامی باغ۔لاہور**

Mb.0300-4682752

سے رجوع فرمائیں۔

ادار یہ

# گفتنی ونا گفتنی

بقلم[مولانا] ضیاءالحق خیرآبادی ☆

کئی سال کے طویل وقفے کے بعد ''احوال وآثار'' کا یہ شمارہ طباعت کے لئے جا رہا ہے، اس موقع پر چند باتوں کا ذکر مناسب معلوم ہوتا ہے۔



ہندوستان ایک ایسا ملک ہے جہاں بہت سے مذاہب کے ماننے والے اور مختلف افکار ونظریات کے حامل افراد رہتے بستے ہیں، یہاں صدیوں سے باہمی اتحاد اور مذہبی رواداری کی روایت قائم ہے، یہاں کی دو بڑی قومیں ہندو اور مسلمان باہم شیر وشکر کی طرح ہیں تحریک آزادی میں بھی دونوں کا اتحاد مثالی اور غیر معمولی تھا، مگر اس وقت بھی ہندو مہاسبھا اور آر ایس ایس جیسی تنظیمیں منافرت کا زہر گھولنے میں مصروف تھیں، انگریز بھی اپنے مفاد کے پیش نظر اسے ہوا دیتے رہے، ادھر جب کاروانِ آزادی اپنی منزل پر پہونچا تو ملک کی آزادی، تقسیم کی خوفناک صورت میں ظاہر ہوئی، جس نے ہندو اور مسلمانوں کے درمیان بہت دوری پیدا کردی، جس سے فرقہ پرست تنظیموں کو بہت طاقت ملی اور ان کو اپنے مشن کی کامیابی کا ایک ذریعہ ہاتھ آ گیا۔ یہ تنظیمیں ایک منظّم انداز اور پلان کے تحت، پورے ملک پر چھاتی چلی گئیں، پھر وہ دور بھی آیا کہ مرکز میں ان کی حکومت قائم ہوگئی، اور ان کو پوری طرح سے کھل کھیلنے کا موقع مل گیا۔

ایک طرف تو ملک کے جمہوری کردار اور سیکولر دستور کو ختم کرنے کی سازش اور تیاری شروع ہوگئی، دوسری جانب فرقہ وارانہ فسادات کے ذریعہ سے، ہندوؤں اور مسلمانوں کے درمیان نفرت وعداوت کی خلیج پیدا کرنے اور اس کو وسیع سے وسیع تر کرنے کے، منصوبے اور محنت تیز تر ہوگئی، جس کے نتیجہ میں ہندو مسلم اتحاد اور بین المذاہب رواداری کو سخت خطرہ پہنچا ہے اور متواتر پہنچ رہا ہے۔ صدیوں سے جس مثالی انداز میں، تمام مذاہب کے لوگ آپس میں مل جل کر رہتے تھے، وہ ہندوستان کی مایہ ناز تہذیب کا حصہ تھا، مگر اس وقت جو صورتحال ہے، اس میں باہمی منافرت دن بدن بڑھتی ہی جا رہی ہے، یہ انتہائی پریشانی کی بات

☆ **مدرس: مدرسہ تحفیظ القرآن**
مبارک پور، اعظم گڈھ

ہے، ہندوستان کی سالمیت اور خود مسلمانوں کے تحفظ کے لئے خطرہ کی گھنٹی ہے، جس نے ملک کے تمام باشعور اشخاص اور دانشوروں کو تشویش میں مبتلا کر دیا ہے۔ فرقہ پرست لابی جسے مرکزی حکومت کی سرپرستی حاصل ہے، اپنے ایجنڈے پر زور وشور سے کام کر رہی ہے، ہندو مسلمانوں دونوں کی نوجوان نسل، غلط فہمیوں کا شکار ہے اور ایک دوسرے سے دور ہوتی جا رہی ہے، جس کے اثرات ہر جگہ اور ہر سطح پر ظاہر ہو رہے ہیں۔



مظفر نگر کے فرقہ وارانہ فسادات [ستمبر ۲۰۱۳ء] کے بعد سے جو نئی صورتحال سامنے آئی ہے، اس نے ارباب فکر ونظر کو اس بات کی جانب متوجہ کیا، کہ اس بڑھتی ہوئی دوری کو ختم کرنے کیلئے، طاقت ور مؤثر اور بھر پور کوشش کی جائے۔ ملت اسلامیہ اور ملک کو، آئندہ پیش آنے والے حالات کی فکر کرتے ہوئے، مسلمانوں کی نئی نسل کی تعلیم وتربیت، ان کے ایمان وعقیدہ کے استحکام اور ان کے اخلاق وکردار کی آبیاری کے لئے، متواتر جدوجہد کی جائے اور جہاں تک بن پڑے، ان کو ملت اسلامیہ اور انسانیت کی خدمت کے لئے، بہتر سے بہتر صورت میں تیار کرنے کی کوشش کی جائے۔ مدارس اسلامیہ اس سلسلہ میں مؤثر اور بنیادی کردار ادا کر سکتے ہیں، لیکن ان پر بھی ایک جمود کی سی کیفیت طاری ہے، اکثر مدارس میں بنیادی کام کی اور اس ضرورت پر توجہ میں، خاصی بلکہ واضح کمی نظر آ رہی ہے، حالانکہ مدارس کا سلسلہ تو درحقیقت اسی لئے شروع ہوا تھا کہ اسلام اور مسلمانوں کے سامنے آنے والے، ہر طرح کے حالات اور مسائل کا دانش وفکر، حوصلہ مندی اور ہمت کے ساتھ مقابلہ کیا جائے اور حالات کو بہتر سے بہتر بنانے کی، مسلسل جدوجہد کی جاتی رہے۔ اچھے طالب علموں کی تیاری کی محنت اور ایسے علماء کے وجود میں لانے کی بھر پور کوشش، جو اپنے اپنے علاقوں میں، ملت کی اجتماعی ضروریات اور نئے سامنے آنے والے مسائل، فتنوں اور دین وعقیدہ کے لئے، خطرہ بننے والے چیلنجوں کا، اس طرح مقابلہ کرتے، کہ ان سب کا رخ پھیر دیتے، اور امت کے افراد کو صاف صاف نظر آتا کہ ؎

ابھی کچھ لوگ باقی ہیں زمانے میں

مگر افسوس ایسے افراد کا وجود قصہ کہانی بنتا جا رہا ہے۔، اب تو صورتحال یہ ہے کہ نہ اپنی فکر ہے، نہ اپنے نوجوانوں اور نسلِ نو کی اور نہ ملت کے سر منڈلانے والے، خطرات ونقصانات کی۔ اس لئے ضروری کہ ہم اپنی غفلت دور کریں، اسلامی تعلیمات اور سیرت نبوی کی روشنی میں، اسلام صحیح کی تعلیمات کو عام فرمائیں اور اسلام پر ہونے والے نئے شبہات واعتراضات کے، واضح اور اطمینان بخش جواب فراہم

کریں۔ ذرائع ابلاغ پر پھیلائے ہوئے شکوک وشبہات کو دور کریں اور اپنے بچوں، نوجوانوں کو اعلیٰ اسلامی اخلاق وکردار اور مذہبی رواداری کے ذریعہ سے اپنے سے قریب کریں، اور انھیں اسلامی تعلیمات سے آگاہ کرکے، پُرسکون اور قومی اتحاد واتفاق والی زندگی گزارنے کے لئے تیار کریں۔ مسلمانوں غیر مسلموں کی نئی نسلوں اور اپنے ملک کے عوام کے سامنے، تحریک آزادی کے مشترک مقاصد اور مشترک کام کو عام کریں، مسلم وہندو لیڈران اور علماء کرام کے مثالی اتحاد کی تاریخ کو سب کے سامنے پیش کریں، جہاں یہ دونوں قومیں شیر وشکر کی طرح رہتی تھیں۔

اسی بڑے مقصد اور کام کے لئے، اکابر علمائے کرام اور ارباب فکر ودانش کے مشوروں اور مقامی حضرات کے تعاون سے، مظفرنگر میں ایک بڑا دوروزہ پروگرام ''محبت انسانیت اور مذہبی رواداری'' کے عنوان سے جمادی الاولیٰ ۱۴۳۷ھ۔فروری ۲۰۱۶ء میں منعقد کرنے کی تیاری ہورہی ہے، جس میں ملت کے علماء ومفکرین کے ساتھ، سیکولر ذہن کے دانشوروں کو بھی مدعو کیا جارہا ہے، جو ملک کی صحیح صورتحال پیش کریں گے اور حالات درست کرنے کے لئے، اپنے تجربات اور خیالات سے آگاہ فرمائیں گے۔

اس کانفرنس میں ایک علمی نشست متوقع ہے، جس میں چند کتابوں کا اجراء کیا جائے گا۔ ساتھ ہی ضلع مظفرنگر کی تاریخ اور یہاں کی دینی، علمی، ادبی، سیاسی وتاریخی شخصیات کے احوال وخدمات اور ان کے کارناموں پر مشتمل، ایک بڑی علمی نمائش کا بھی انتظام کیا جارہا ہے، امید ہے کہ یہ نمائش پروگرام کے بعد بھی چند دنوں تک جاری رہے گی۔ اس نمائش کا مقصد یہ ہے کہ ہم سب مسلمان، خصوصاً اس علاقہ کے اصحاب وافراد کو، اس کے ذریعہ سے، اپنے روشن ماضی کی اور اپنے بڑوں کی غیر معمولی علمی، سیاسی خدمات اور تحریک آزادی میں بہت بڑے رہنمایانہ حصہ اور بے پناہ قربانیوں کی خبر ہو، وہ اس سے واقف ہوں اور خود کو احساس کمتری سے نکالیں۔

اللہ کرے صدق نیت اور خلوص قلب سے اٹھایا گیا یہ قدم، ملت کے حق میں مفید ثابت ہو، اور اس کی برکت سے، ملک کی موجودہ صورتحال میں خوشگوار تبدیلی آئے۔ پوری ملت کی ذمہ داری ہے کہ وہ اس مشن کو آگے بڑھائے اور اسے کامیابی سے ہمکنار کرنے کے لئے ہر ممکن کوشش اور جدوجہد کرے۔



احوال آثار کا یہ شمارہ تقریباً چھے سال کے وقفہ کے بعد چھپ رہا ہے، مگر ایسا کیوں ہوا، اس کا بھی ان صفحات پر کچھ تذکرہ ہونا چاہئے۔ آج سے ٹھیک بائیس سال پہلے، ایک خاص دینی جذبے اور علمی خدمت کے خیال سے علمی وتحقیقی مجلّہ کی ابتدا ہوئی تھی، نیت اور جذبہ یہ تھا کہ اپنے تمام بزرگوں، اسلاف کرام، علماء

عظام واصحاب فکر وعمل کے آثار، نامعلوم احوال، یاان کے زندگی کی، نودریافت تازہ معلومات اوران کی نادر وغیر مطبوعہ چیزیں، اس رسالہ کے ذریعہ سے سامنے لائی جائیں، عام ہوتی رہیں، علماء کی قدیم مطبوعات کو عصر حاضر کے ذوق اور معیار کے مطابق مرتب اور شائع کیا جائے۔ اس خیال سے محرم ۱۴۱۵ھ۔ جولائی اگست ۱۹۹۴ء کواس کا پہلا شمارہ شائع کیا گیا تھا۔ اگر چہ رسالہ کواس کے غیر معمولی مندرجات کی وجہ سے، اہل علم کے حلقوں میں ہاتھوں ہاتھ لیا گیا، ہندوستان کے ہرطبقہ خیال کی ممتاز علمی شخصیات نے، اس کی اشاعت پر مسرت کا اظہار کیا اور تحسین وآفریں سے نوازا۔ بعد کی اشاعتوں میں ان میں سے چند تحریریں اور خطوط شائع بھی کئے گئے تھے، جس کو پڑھ کر اس رسالے کی اہمیت کا اندازہ ہوتا ہے۔

رسالہ کا جو بلند علمی معیار تھا اس کے لئے ضروری تھا، کہ اہل علم وتحقیق کی ایک جماعت، اپنے علمی وتحقیقی مضامین کے ذریعہ مدیر کا تعاون کرتی اور رسالہ کی تکثیر اشاعت کی کوشش کی جاتی، علماء اہل مدارس اور دانشور اصحاب اس کو خریدتے اور اس کے کام کو درجہ بہ درجہ آگے بڑھایا جاتا، لیکن افسوس کہ دونوں میں سے کوئی بھی توقع پوری نہ ہوئی، مضامین کی تحریر وکتابت سے لیکر طباعت واشاعت تک، تمام کام مدیر و مرتب تن تنہا انجام دیتے رہے اور دے رہے ہیں، جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ رسالہ کی اشاعت کا تسلسل برقرار نہ رہ سکا، اس کے شماروں میں لمبے لمبے وقفے اور التواء ہوتا رہا، لیکن مدیر کا جو عزم اور جذبہ و منصوبہ تھا، اس نے ہمت نہ ہاری اور جس طرح ممکن ہوا وہ اس کو شائع کرتے رہے۔ ان کے پیش نظر یہ تھا کہ ان کے پاس نادر ونایاب جو بے شمار تحریریں، کتابیں، دستاویز و معلومات جمع ہیں جو بہت کوشش تلاش وجد وجہد سے، کثیر سرمایہ خرچ کر کے فراہم ویک جا کی گئی ہیں، ان کی اشاعت کی اور قدر دانوں تک پہونچنے کی صورت بنی رہے۔

مگر دینی وعلمی اور ادبی وتحقیقی رسالوں کی جو عمومی صورتحال ہے، وہی احوال وآثار کے ساتھ بھی ہوا ہے کہ اسے خرید کر پڑھنے والوں کی تعداد، نہ ہونے کے برابر ہے۔ حوصلوں کو پست اور عزائم وارادوں کو مضمحل کر دینے والے، ان حالات کے باوجود، جب جب ہوسکا ''احوال وآثار'' شائع ہوتا رہا، حضرات اکابر کے نادر علمی مضامین وتحقیقات، اس کے ذریعہ محفوظ ہوتی رہیں اور ان کے ذریعہ سے علم وتحقیق کے نئے نئے گوشے سامنے آتے رہے۔ اسی طرح گرتے پڑتے، اب تک اس کے مجموعی طور سے، اکیس شمارے منظر عام پر آچکے ہیں، جس میں دو خصوصی اشاعتیں بھی شامل ہیں۔

لیکن اس صورت میں جب نہ علمی تعاون میسر ہو، نہ ہی مالی وسائل فراہم ہوں، رسالہ کو جاری رکھنا ''کوہ کندن وکاہ برآوردن'' سے کم نہیں، مگر اکابر کے سرمایۂ علمی کی حفاظت واشاعت کا خیال پھر بھی قائم اور حوصلہ برقرار ہے، ایک اور شمارہ چھاپ کر ایک مرتبہ اور کمر ہمت کسی جارہی ہے، نئی منزل کی جانب قدم

بڑھایا جا رہا ہے، لیکن سابقہ تجربات کی وجہ سے، اب ارادہ یہ ہے کہ اس کو سہ ماہی و ششماہی کی قید سے آزاد کر دیا جائے، جب مضامین مرتب ہو جائیں اور ان کی اشاعت کا سامان مہیا ہو جائے، شمارہ شائع کر دیا جائے۔ قارئین کی آراء کا بہرصورت انتظار و احترام کیا جائے گا۔

ہمارے اکثر دینی، علمی و تحقیقی رسائل کا یہی المیہ ہے کہ ان کے مضامین و تحقیقات کی مدح و توصیف خوب ہوتی ہے، داد و تحسین کے ڈونگرے برسائے جاتے ہیں، مدیر کی اصابت رائے و رسوخ علم و فکر کی داد دی جاتی ہے، ذوق اشاعت علم کی خوب واہ واہ ہوتی ہے، لیکن جب بات خریداری اور توسیع اشاعت کی آتی ہے تو وہ تمام مدح و تحسین اور نیک جذبات و خیالات یکلخت سرد ہو جاتے ہیں اور ایسے رسائل و مجلّات کے ناشر اور مرتب، مسائل کے ہجوم میں تنہا رہ جاتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ داد و تحسین، واہ واہ اور زندہ باد کے نعروں سے کوئی کام، ادارہ، مرکز یا رسالہ زندہ نہیں رہ سکتا، اس کے لئے مالی اور افرادی دونوں ہی وسائل کی ضرورت ہوتی ہے، مالی وسائل میسر ہوں تو اچھے اور لائق افراد بھی مہیا ہو سکتے ہیں۔ اب اس سلسلے کو باقی رکھنے، اس میں زندگی اور اس حرارت و توانائی بخشنے کی یہی صورت ہو سکتی ہے کہ رسالہ کی توسیع اشاعت اور مفتی الٰہی بخش اکیڈمی کی مطبوعات کی خریداری میں دلچسپی لی جائے، ان کو زیادہ سے زیادہ لوگوں کے ہاتھوں پہنچایا جائے۔ نقد و تبصرہ کے ذریعہ ان کی خوبی خامی کو واضح کیا جائے، اسے بہتر اور خوب سے خوب تر بنانے کے لئے، مشورے پیش کئے جائیں۔

اللہ کرے یہ الفاظ و کلمات اس کے، مستقبل کے ارادوں کے لئے نیک فال ثابت ہوں اور اس کے ذریعہ سے علم و تحقیق کا یہ سفر جاری رہ سکے۔

ضیاء الحق خیرآبادی ☆

۲۴/ذوالحجہ ۱۴۳۶ھ مطابق ۹/اکتوبر ۲۰۱۵ء بروز جمعہ

---

☆ نامور عالم اور مصنف، مولانا اعجاز الحق اعظمی [شیخوپور] کے خاص تربیت یافتہ شاگرد، ماہ نامہ ضیاء الاسلام شیخوپورہ۔ اعظم گڈھ کے مدیر و مرتب!

## برصغیر ہند کی مذہبی شرعی حیثیت

# اور یہاں مسلمانوں کے لئے بعض معاملات کا حکم؟

## حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی اور حضرت شاہ رفیع الدین دہلوی کے تین نادر اور تاریخی فتوے

**نور الحسن راشد کاندھلوی**

ہندوستان میں مسلمان فاتحانہ حیثیت سے آئے تھے، اپنی اس آن بان اور فاتحانہ حیثیت و مرتبہ کو انہوں نے صدیوں تک باقی رکھا اور اس کے جاہ و مرتبت میں ہر طرح سے اضافہ کرتے رہے، یہ عروج اقتدار، جاہ و حشم خاندان مغلیہ کے آخری، عالی مرتبت حکمراں، اورنگ زیب عالمگیر کی وفات [۲۸/ذی قعدہ بروز جمعہ ۱۱۱۷ھ۔ مارچ ۱۷۰۶ء[1]] تک باقی رہا اور ترقی کرتا رہا، اس درمیان اگرچہ اکثر حکمراں ایسے آئے کہ ان کو عملاً اسلام کے قواعد و قوانین، نظام مملکت کے اسلامی بنیادوں پر قائم و استوار ہونے نہ ہونے، اور عوام کی دینی شرعی زندگی سے بہت تعلق نہیں تھا، لیکن اس کے باوجود، کسی کی جرأت و ہمت نہیں ہوئی کہ وہ نظام حکومت سے اسلام کو یکسر بے دخل کر کے، حکومت کے لئے کسی اور نظام و قانون کے نافذ ہونے کا اعلان کر سکتا۔

اگرچہ اکبر [جلال الدین محمد۔ م ۱۳/ جمادی الاخریٰ ۱۰۱۴ھ۔[2]، اکتوبر ۱۶۰۵ء] کا طریقۂ حکمرانی اور فکر و مزاج، تمام حکمرانوں سے جدا اور غیر اسلامی اصولوں، طریقوں پر مبنی تھا، اس نے نظام مملکت کو اسلام کی راہ سے ہٹانے کے لئے، خاصی کوشش بھی کی تھی، مگر اس کو بھی یہ جرأت نہ ہوئی کہ پورے ملک کو، معمول و مروج اسلامی طریقوں سے ہٹ کر، نئے راستہ پر چلنے کی ہدایت اور اس کا اعلان عام کرتا، مملکت میں نئے

---

(۱) تاریخ ہند ــــ مولوی ذکاء اللہ دہلوی ــــ ص:۴۶۵[4539] ج۶[عکس طبع اول قدیم۔ سنگ میل پبلیشرز لاہور: ۲۰۱۰ء]

(۲) ذکاء اللہ ص:۶۰۶ ج۵[2768]

غیر اسلامی نظام کے نافذ کرنے اور اس پر عمل کرانے کی جدوجہد کرتا۔شاہی محفلوں یا دارالحکومت میں جو کچھ ہو رہا تھا، اسلام اور اسلامی اصول وقوانین کو نظر انداز کرنے، بھلانے کی جو کوشش ہو رہی تھی، وہ کوشش ملک میں، اگر چہ اثر انداز تھی، مگر اس کی وجہ سے ویسی بڑی اور پرزور تبدیلی نہیں آئی، جس کی اربابِ اقتدار امید کر رہے تھے، تاہم کچھ غیر اسلامی رسومات ، ہندوانہ طور طریقے، مسلمانوں کی زندگی اور معاملات ومعاشرت میں داخل ہو گئے تھے، لیکن دینی طبقوں اور علماء کی طرف سے، اس فکر، ایسے نظریات اور طریقۂ کار کی مخالفت بھی پرزور تھی، جس کی وجہ سے عمومی اسلامی زندگی پر، سرکاری کوششوں کا ایسا بڑا اور ایسا گہرا اثر نہیں پڑا تھا کہ اس ملک کو، یہاں کے علماء، مجموعی طور سے دارالحرب یا دارالکفر قرار دینے کا فیصلہ کر لیتے۔

مگر اورنگ زیب کی وفات کے بعد، جیسے جیسے خاندان مغلیہ زوال کی طرف بڑھا، ان کے آپس کے اختلافات خون ریزی میں تبدیل ہوئے اور تخت نشینی کے شوق نے، بھائی کو بھائی کا، باپ کو بیٹے کا دشمن بنا دیا تھا، ایسے میں مخالفین حکومت، مخالفین اسلام کو سر اٹھانے، نظام حکومت کو ہلانے، غیر مستحکم کرنے کا خوب موقع ملا۔ایسے لوگوں، گروہوں کی غارت گری اور ان کے ذریعہ سے مسلم بستیوں کی تاراجی و بربادی کا سلسلہ، ایک شہر سے دوسرے شہر کی جانب بڑھتا، اور مسلمانوں کی جان وآبرو کے لئے خطرہ بنتا جا رہا تھا، کم سے کم شمالی ہندوستان ہر طرف سے، ایسی طاقتوں کے نرغہ میں تھا، ان طاقتوں اور آمادہ جنگ وپیکار جماعتوں، مسلح تنظیموں کے ظلم وستم اور چیرہ دستی کے واقعات نے، ان احوال کے دیکھنے اور ان سے گزرنے والے افراد کو، قرآن کریم کے الفاظ:

> اِنَّ الْمُلُوْكَ اِذَا دَخَلُوْا قَرْيَةً اَفْسَدُوْهَا وَجَعَلُوْٓا اَعِزَّةَ اَهْلِهَآ اَذِلَّةً۔[1]
>
> بادشاہ جب گھستے ہیں کسی بستی میں اُس کو خراب کر دیتے ہیں اور کر ڈالتے ہیں وہاں کے سرداروں کو بے عزت۔

کی بار بار یاد، تازہ اور چشم دید تصدیق کرائی۔

جب آفات ومصائب کا یہ سیلاب، ہر اک دروازہ تک پہنچنے لگا، دہلی پنجاب اور اس کے اطراف کے علاقے [ہریانہ اور مغربی یوپی وغیرہ] کے اکثر مسلمان اس کا نشانہ بننے لگے، ان کے لئے باہر کے

(۱) سورۃ النمل آیت:۳۴ ترجمہ شیخ الہند

راستے تو غیر محفوظ پہلے سے تھے، اب وہ اپنی بستیوں اور گھروں میں بھی، نشانۂ ستم بننے لگے، اپنے اپنے مفادات ومقاصد حاصل کرنے کے لئے، مسلح گروہ نہتے مسلمانوں پر حملے کرتے، ان کی جانیں ختم کردیتے تھے، سب مال ودولت لوٹ لیتے، علمی ذخیرے اور سامان جلا کر خاک کردیتے، ان کی بے حرمتی کی تمام صورتیں اختیار کرتے، ان کے گھروں کو آگ لگادیتے اور جب دیکھ لیتے، سمجھ لیتے، کہ اب یہاں کچھ نہیں بچا، تو دوسری بستیوں علاقوں کا رخ کر لیتے تھے۔

ان حملوں، کشت وخون کی کثرت، جان ومال اور آبرو کے بے پناہ نقصان کا، مؤرخین نے تفصیل سے تذکرہ کیا ہے،[۱] یہاں ان عبارتوں، حوالوں کے دہرانے کی ضرورت نہیں، مگر ان واقعات واطلاعات کی اسی دور کی، اسی وقت کی تصدیق کے طور پر، دو نادر قلمی خود نوشت دستاویزات، جن کی حیثیت لکھنے والوں کی آپ بیتی اور سرگزشت جیسی ہے، آئندہ صفحات میں شامل کی جارہی ہیں، ان تحریروں سے زیر بحث فتاویٰ کی ضرورت ومعنویت کا زیادہ بہتر اندازہ کیا جاسکے گا۔

## ان حوادث کے آنکھوں دیکھے اور خود پر گزرے حالات کی روداد پر مشتمل، دو تاریخی دستاویزات

ہمارے علمی ذخیرہ میں کاندھلہ، کیرانہ، تھانہ بھون کے متعدد افراد کی، ایسی کئی اصل درخواستیں محفوظ ہیں، جو مصیبت زدہ لوگوں نے، مقامی قاضی صاحبان اور حکام کو اپنی بپتا سنانے، اس ظلم کی بے کم وکاست سرگزشت عرض کرنے، اور اپنے نقصانات کی اطلاع، دینے کے لئے لکھی تھیں، ان عرضداشتوں پر مقامی معتبر لوگوں کی گواہیوں اور تصدیقات کے علاوہ، ہر جگہ کے قاضیوں کی مہریں بھی ثبت ہیں۔

یہ دونوں تحریریں [ہمارے وطن، کاندھلہ کی قریب ترین بستی] کیرانہ کے لوگوں پر گزرے حالات کی روداد، اور ان کی بربادی وبے کسی کی کیفیت کی، ایسی معتبر شہادتیں ہیں کہ ان کی تاویل وتردید ممکن نہیں۔

کیرانہ وکاندھلہ [جو موجودہ ضلع شاملی، مظفرنگر] میں شامل جمنا کے مشرقی کنارہ پر واقع مغربی یوپی کی

(۱) عموماً اس دور کی سب ہی تاریخی تصانیف میں اس طائف الملو کی اور باہمی جنگ وجدال کا کثرت سے تذکرہ ہے۔ مختصر معلومات اور ایک جائزہ کے لئے دیکھئے: تاریخ ہندوستان، مولوی ذکاءاللہ دہلوی ''زوال سلطنت تیموریہ'' دسویں جلد، [سنگ میل پبلشرز۔ لاہور: ۲۰۱۰ء]

آخری سرحدی آبادی کا ایک حصہ ہیں] یہاں کے رہنے والے، ہر قسم کی سیاست اور قصوں سے بے خبر، ہر اک کشمکش سے دور اور پرسکون تھے، ان کو بلا کسی اشتعال کے، کس طرح نشانہ بنایا گیا، ان کے گھر جلائے گئے، قتل و غارت ہوا اور سب کچھ تباہ و تاراج ہو گیا۔

محمد حسن اور مسماۃ رحیماً نے اپنی درخواست میں لکھا ہے کہ ۱۱۷۷ھ [۱۰ر دسمبر ۱۷۶۳ء] کو سکھوں نے اس قصبہ کو چودہ مقامات سے گھیر کر، نشانہ بنا کر، تباہ و برباد کر دیا تھا، مکانات کو آگ لگا دی تھی، جس سے گھروں کا تمام سامان، زمینوں کی ملکیت کے سب کاغذات، شاہی دستاویزات، پروانے وغیرہ جل کر راکھ ہو گئے، کچھ بھی باقی نہیں رہا۔ تحریر کے الفاظ ملاحظہ ہوں:

سوال می کند واشہاد حق خود می خواہد، اضعف العباد مسمّٰی محمد حسن و مسماۃ رحیماً، ایمہ دار، پرگنہ کیرانہ، مضاف صوبہ دار الخلافہ، شاہجہاں آباد، از مشایخ عظام و قضات کرام، جملہ خاص و عام، صغیر و کبیر، ساکنان قصبہ مذکور۔

برایں معنی کہ چوں بر ذمہ ہمت ہمایوں حضرت سلاطین، وجہہ کفاف جماعہ فضلاء و علماء وغیرہ مساکین، واجب و لازم، بناءً علیہ حضرت محمد اکبر بادشاہ رحمۃ اللہ علیہ، مورث من مقران را مستحق الرعایت تصور یدہ، موازی نو دبیگہہ اراضی لاخراجی، بنام حاجی محمد بہ صیغۂ ملک درسواد موضع پنچیٹھ و اکبر پور، عملہ پرگنہ مسطور، بموجب تفصیل ذیل مقرر و معاف کردہ، فرمان عطا فرمودہ بودند۔ چوں واہب و موہوب لہ ودیعت حیات سپردند، والیان مما لک محروسہ و ناظماں محالات ضلع سہارنپور، اراضی مسطور را نسلاً بعد نسلاً و بطناً بعد بطناً بنام ورثہ ہا و متوفی، مسطور بحال و برقرار داشتہ، وتا حال ایں سائلان بر اراضی مرقومہ بلاد.... وتفاوت موہب و متصرف ایم، گاہے از ابتدا و عطا تا الیوم احدے مزاحم و متعرض نشدند، و لغایت ۱۲۱۷ فصلی، محصول اراضی مذکورہ یافتہ آمدہ۔

لیکن در ۱۱۷۷ھ یکہزار و یکصد و ہفتاد و ہفت ہجری، در ہنگامہ سکھان بدکیشان، کہ چہاردہ مقام کردہ قصبہ مسطور را تاخت و تاراج نمودہ، خانہ ہا را آتش دادہ بودند تمامی اسناد و اثاث البیت من مظہران، مع جمیع اسناد و تصاحیح، و پروانجات املاک، بغارت بردند، ہیچ چیز باقی نماند۔

ہر کہ را از برصحت ایں حال وصدق ایں مقال، اگاہی واطلاعے بودہ باشد، حسبۃ للہ گواہی ومہر خود بریں قرطاس ثبت نماید، یا بنوشتن اجازت دہد، کہ عنداللہ ماجور وعندالناس مشکور گردد۔

| | |
|---|---|
| درسوادموضع پنجیٹھ عملہ پرگنہ مذکور | درسوادموضع اکبرپورعملہ پرگنہ مذکور |
| متصرف محمد حسن ومسماۃ رحیمن | بموجب فرمان اکبر بادشاہ |
| بموجب فرمان اکبر بادشاہ | متصرف حال مسماۃ رحیمن |
| ستر بیگھہ | بیس بیگھہ |

**ترجمہ:** سوال کرتے ہیں، اپنے معاملات اور حق کی گواہی چاہتے ہیں۔ مسمّٰی محمد حسن اور رحیماً ساکن پرگنہ کیرانہ، صوبہ دارالخلافہ شاہ جہاں آباد۔ تمام شیوخ سے، قاضیان کرام سے اور ہر اک خاص وعام اور اس قصبہ کے رہنے والے، چھوٹے بڑے سے، اس بات پر، چوں کہ علماء فضلاء کی جماعتوں اور ساکنین کی ضروریات اور معاش کا انتظام کرنا، اعلیٰ درجہ کے بادشاہوں پر لازم ہے، اس کی بنیاد پر، اکبر بادشاہ نے میرے بڑوں کو رعایت کا مستحق سمجھ کر، نوے بیگھہ ایسی زمین، جو خراج سرکاری سے مستثنیٰ تھی، حاجی محمد کے نام موضع پنجیٹھ اور اکبر پور میں جو کیرانہ پرگنہ میں ہیں، درج ذیل تفصیل کے مطابق، مقرر اور معاف کی تھی، اس کا فرمان عطا کیا تھا۔ چوں کہ یہ ہبہ کرنے اور لینے والے دونوں نے، زندگی کی امانت سپرد کردی [انتقال کر گئے] تو ان علاقوں کے حاکموں اور ضلع سہارنپور کے [جائیداد کا انتظام کرنے والے] افسران نے، ان زمینوں کو [جن کا ذکر ہوا] نسل در نسل، اولاد در اولاد (حاجی محمد) مذکور کی اولاد کے لئے متعین وباقی رکھا اور قریب کے دنوں تک یہ بغیر کسی اختلاف وپریشانی اس پر قابض اور متصرف تھے، عطائے اراضی کے دن سے، آج تک کبھی کوئی شخص، اس میں مقابل اور رکاوٹ نہیں ہوا، اور ۱۲۱۷ھ فصلی تک، اس کی آمدنی [ہمارے پاس] آتی رہی۔

مگر ۱۱۷۷ھ میں بدطینت سکھوں کے ہنگامہ میں، جنہوں نے قصبہ کیرانہ کو چودہ مقامات سے گھیر کر، قصبہ کو تباہ وبرباد کر کے، گھروں کو آگ دے دی تھی، ہماری تمام دستاویزیں،

کاغذات اور گھر کا سب سامان جل کر خاک ہوگیا، جملہ [شاہی] سندیں، تصحیح نامے بے نام ونشان ہوگئے، کچھ باقی نہ رہا۔

جس شخص کو اس واقعہ کا علم ہو، اس بات کی سچائی سے واقف ہو، یا اس کی اطلاع ہوگئی ہو، وہ اللہ کے لئے اس تحریر پر اپنی گواہی درج کردے، یا اپنی طرف سے [کلمات تصدیق] لکھنے کی اجازت دیدے۔ عنداللہ اجر اور ہم بندوں سے کلمات تشکر پائے۔

اس تحریر کی بارہ لوگوں نے تصدیق کی، اور اس کاغذ پر اپنی گواہیاں، دستخط اور مہریں ثبت کیں۔ ان کے علاوہ قاضیٔ کیرانہ، قاضی رکن الدین کی تصدیقی مہر بھی موجود ہے۔

**ایک تحریر اور:** اس غارت گری کا واقعہ، ایک اور تحریر میں بھی درج ہے۔ یہ عبداللہ، قطب الدین اور ان کے گھرانہ کی خواتین کی درخواست ہے۔ اس میں لکھا ہے کہ، ہمارے تمام کاغذات، شاہی فرامین، چک نامے وغیرہ سکھوں کے قصبہ پر حملے اور ظلم وستم میں برباد ہوگئے۔ سکھوں نے دو جمادی الثانی ۱۱۷۷ھ [۱۰/دسمبر ۱۷۶۳ء] کو قصبہ کیرانہ کو تختۂ مشق بنایا تھا، تمام گھر اور ان کا سب تمام سامان تباہ اور جلا کر خاک کر دیا تھا۔ استغاثہ کی عبارت اس طرح ہے، ملاحظہ ہو:

سوال می کند شہادت حق خود ہا میخواہند، اضعف العباد عبداللہ وقطب الدین ومسمات بدھی ومسمات عابدہ، وارثان مسماۃ بہار خاتون مرحوم۔

از سادات عظام ومشائخ کرام وقضات اہل اسلام ومتولیان ذوالاحترام، واہالی وموالی جمہور انام، ساکنون قصبہ کیرانہ، متعلقہ ضلع سہارنپور، مضاف صوبہ دارالخلافہ شاہجہاں آباد۔

برایں وجہ کی ہمگی وتمامی یکصد وپنجاہ بیگہہ پختہ اراضی لاخراجی، واقع موضع ملک پور عملہ پرگنہ کاندھلہ، بموجب فرمان عالمگیر باسم بہار خاتون، مرقوم ومقررہ بود، تالغایت ۱۱۷۲ فصلی، نسلاً بعد نسلاً، ایں سایلان قابض ومتصرف ماندہ آمدہ۔

چنانچہ فرمان وچک نامہ وغیرہ اسناد، در ہنگامہ سکھان مقہوران، بتاریخ دویم، شہر جمادی الثانی ۱۱۷۷، یکہزار ویک صد وہفت ہجری، قصبہ مذکور را، تاخت وتاراج نمودہ بود، تمام اثاث البیت بغارت رفت وگم گردید چنانچہ در آں ہنگامہ.......................!

[اس دستاویز کا صرف یہی حصہ دستیاب ہوا، دوسرا ورق موجود نہیں]

**ترجمہ:** سوال کرتے ہیں اور اپنے حق کی گواہی چاہتے ہیں، بندوں میں سے کمزور بندے، عبداللہ اور قطب الدین اور عورتوں میں سے بدھی اور عابدہ، جو بہار خاتون کے وارث ہیں۔

سادات مکرم، مشائخ والا قدر، اہل اسلام کے قاضیوں، لائق احترام متولیوں، چھوٹے بڑوں سے، جو کیرانہ متعلقہ ضلع سہارنپور صوبہ دارالخلافہ شاہجہاں آباد کے رہنے والے ہوں۔

اس بات پر، کہ کامل ومکمل ایک سو پچاس بیگھہ پختہ زمین، جس پر خراج نہیں تھا، جو ملک پور، پرگنہ کاندھلہ میں، عالم گیر بادشاہ کے حکم کے مطابق، بہار خاتون مذکور کے لئے مقرر تھی، ۱۲۱۷ فصلی تک، نسل درنسل ان سوال کرنے والوں کے قبضہ وتصرف میں، چلی آرہی تھی، مگران کے فرامین، چک نامے وغیرہ، دستاویزات، سکھوں ظالموں کے ہنگامہ میں، بے نام ونشان ہوگئے۔ دو جمادی الثانی ۱۱۷۷ھ کو، جب سکھوں نے اس قصبہ کو تباہ وبرباد کردیا تھا، گھر کا سب سامان ضائع اور لاپتہ ہوگیا۔ چنانچہ اس ہنگامہ میں —— [یہ تحریر نا تمام ہے]

اس تحریر کے پہلے ورق پر، سات لوگوں کی گواہیاں اور مہریں ثبت ہیں، قاضی کیرانہ، قاضی رکن الدین کی تصدیقی تحریر اور مہر بھی موجود ہے۔

مذکورہ اقتباسات اور ان جیسی اور متعدد تحریروں سے، اس وقت کے حالات کی سنگینی کا اچھی طرح علم ہورہا ہے اور ان تحریروں سے یہ بھی واضح ہوجاتا ہے، کہ اس دور میں علمائے کرام نے، ہندوستان کے دارالحرب ہونے کے جو فتاویٰ تحریر کئے تھے، ان کا سماجی سیاسی پس منظر کیا تھا۔ ان فتاویٰ سے یہ بھی صاف معلوم ہورہا ہے کہ یہ فتوے صرف انگریزوں کی وجہ سے صادر نہیں کئے گے تھے، ان کی اصل وجہ یہ حالات تھے، جن کا اس علاقہ کے لوگوں کی ذاتی تحریرات، نیز ان جیسی اسی مضمون کی اور بہت سی تحریروں میں تذکرہ آیا ہے۔ ایسے میں اس خطہ کو دارالحرب نہ قرار دیا جاتا، تو اور کیا کہا جاتا؟ اس لئے ایسے فتاویٰ کو صرف انگریزوں کے تسلط سے جوڑ کر، پڑھنا دیکھنا صحیح نہیں، بلکہ ان واقعات کی تفہیم کے لئے، ان کے تاریخی،

سماجی معاشرتی اثرات کی تحقیق، جملہ حوادث وواقعات، اور ایسے تمام پہلوؤں کو سامنے رکھنا ضروری ہے۔

بہرحال، ایسی تمام طاقتیں اور قوتیں، جو مسلم نظام اقتدار سے پنجہ آزما تھیں، مغل حکومت کو کمزور کرنے کے لئے، ان کے نظام کو مسلسل قہر وغضب کا نشانہ بناتی رہتی تھیں۔ ان حملہ آوروں نے مغل حکومت کو جڑوں تک ہلا دینے کے ارادہ سے، شمالی ہند کے مختلف علاقوں، خصوصاً دہلی کے آس پاس کی ایسی تمام بستیوں کو، اپنی چیرہ دستیوں اور خوں آشامی کے لئے، گویا چن لیا اور خاص نشانہ بنالیا تھا، جو مسلمانوں کی دینی علمی تہذیبی رہنمائی کی علامت، ان کی اجتماعیت کا نشان اور علماء وصلحاء اور اہل کمال کا مرکز تھیں، جہاں سے مسلمانوں کو اخلاقی سماجی سبق اور علمی عملی توانائی ملتی تھی، ان پر مسلسل حملے کئے، وہاں کے مسلمانوں خصوصاً ارباب علم وکمال اور خوش حال لوگوں کی عزت وآبرو پامال کی، کتاب خانے جلا کر راکھ کر دیئے، مکانات، حویلیوں بلکہ پوری پوری بستیوں کو آگ میں جھونک کر، ناقابل استعمال کر دیا۔

ان حالات میں، مسلمانوں کے سامنے، اس کے علاوہ کوئی اور صورت اور راستہ نہیں تھا، کہ وہ اپنے ممتاز ومعتمد علمائے کرام کو اپنے حالات سے آگاہ کریں اور ان سے درخواست کریں، کہ وہ ان حالات میں صحیح شرعی رہنمائی فرمائیں، کہ غیر مسلموں کے مسلسل حملوں، لوٹ مار، جان ومال کے بے پناہ نقصانات کے بعد، ان علاقوں کی، دینی شرعی حیثیت کے متعلق کیا فیصلہ ہے؟ کیا اب بھی ان کو دارالاسلام شمار کیا جائے گا، یا ان کی شرعی حیثیت تبدیل ہوگئی ہے۔ اگر حیثیت بدل گئی ہے، تو ان میں عقود فاسدہ کا کیا حکم ہے، سود کے معاملات، غیروں سے لین دین کی ترتیب کیا ہوگی، اور اگر مجبوراً ایسے معاملات سامنے آجائیں، جن کی شرعی کیفیت درست نہیں ہے، ان میں راہ عمل کیا ہونی چاہئے۔ ایسے معاملات وحالات میں، کہاں کس قدر گنجائش ہے، کہاں نہیں ہے۔

اس طرح کے بے شمار سوالات، اس وقت کے ممتاز علمائے کرام اور اہل فتویٰ سے کئے گئے ہوں گے اور ان حضرات نے، حسب موقع وضرورت، ان کے مختصر ومفصل جوابات سے بھی نوازا ہوگا، مگر ۱۸۵۷ء اور ۱۹۴۷ء کے حوادث وآفات نے، ان تمام ذخیروں کتاب خانوں کو بے نام ونشان کر دیا، جہاں اس طرح کا سرمایہ تحریرات وفتاویٰ ملنے کی امید کی جاسکتی تھی، لیکن اس بڑی تباہی اور غیر معمولی علمی، دینی، ملی نقصان کے باوجود، اللہ کے فضل وکرم سے، سلف کے ایسے دو چار نشانات، چند تحریریں اور فتوے، ہمارے ذخیرہ میں موجود

ہیں۔ یہ تحریریں اور فتاویٰ وہ ہیں، جو برصغیر ہند میں مسلم حکومت یا مغلوں کی، بساط اقتدار الٹ دیئے جانے کے بعد، برصغیر کے مسلمانوں کے لئے، ایک بڑا سہارا اور رہنما ثابت ہوئے تھے۔ اگر چہ حالات کا رخ اب اور ہے، ان مضامین و مسائل پر غور وفکر کرنے کا مزاج نہیں ہے، لیکن ان مسائل کی دینی شرعی، تاریخی، سیاسی، سماجی اہمیت سے انکار نہیں کیا جاسکتا، اس پہلو سے ان کی افادیت واہمیت، ہمیشہ باقی رہے گی، ان پر مختلف زاویوں سے غور وفکر کیا جائے گا ان سے مختلف نتائج اخذ کئے جائیں گے اور ہندی ملت اسلامیہ کے رہنمائی کے سفر اور اس دور کے علمائے کرام کے افکار کی تلاش وتحقیق اور دینی علمی باقیات میں ایسے فتاویٰ کو فراموش کرنا آسان نہ ہوگا۔

اس موضوع کے جو فتاویٰ، سوالات وجوابات دستیاب ہیں، اگر چہ وہ مختلف علاقوں کی نمائندگی وترجمانی کررہے ہیں اور ان کے جوابات تحریر فرمانے والے علمائے کرام کی متفرق خطوں سے تعلق رکھتے تھے اور ان فتاویٰ میں، حکم شرعی بھی، ایک سے زائد معاملات ومسائل کے لئے، ظاہر کیا گیا ہے، جن میں کامل یکسانیت نہیں پائی جاتی، لیکن اس سب کے باوجود، ان میں ایک قدر مشترک، مسائل ومعاملات کی صاف رہنمائی اور صورت حال کی بہتری اور ممکن ہو تو حالات کو تبدیل کرنے کے لئے، کوشش کے اشارات یکساں کارفرما ہیں۔ تحریک سید احمد شہید ہو یا ۱۸۵۷ء کی میدانی عملی جدوجہد، یا ۱۸۵۷ء کے بعد کی اکثر، سیاسی ملی تحریکات اور بڑی حد تک، دینی نظام کی ترتیب وتشکیل یہ سب گویا ان ہی فتاویٰ کا ایک اثر اور ان ہی کی باقیات الصالحات ہیں۔

یہ ان فتاویٰ اور علماء کی وقت پر بیداری اور مستقبل شناسی کا نتیجہ ہے کہ خصوصاً شمالی ہندوستان میں، مسلمانوں کا دینی ملی کردار، بڑی حد تک محفوظ رہا اور یہ بھی علمائے کرام اور فتاویٰ کی دین تھی، جس نے عام مسلمانوں کو ان جابر قوتوں کے سامنے، ہمت کے ساتھ کھڑا ہونے کا، اور ان سے جرأت مندانہ مقابلہ کا حوصلہ بخشا۔ یہی فتاویٰ تھے جن کی وجہ سے مسلمانوں کی بڑی اکثریت، معاملات میں، غلط راستوں پر پڑنے سے خاصی محفوظ رہی اور ان ہی فتاویٰ کا ثمرہ ہے کہ برصغیر ہند میں، مسلمانوں نے نہایت عزم وحوصلہ مندی سے، جہاد کی منصوبہ بندی کی، بڑی بڑی معرکہ آرا لڑائیاں لڑیں، تاریخ کے صفحات میں، ایمان واخلاص اور جرأت وجاں سپاری کے، غیر معمولی نشانات چھوڑے، سیاسی تحریکات برپا کیں، اور ملت کو تباہ ہونے اور دوسروں کے لئے لقمۂ تر بننے سے بچالیا اور ان کو صبر وثبات اور استقامت کی تلقین فرمائی۔

ان موضوعات کے فتاویٰ میں سے، بعض فتاویٰ ملک کی شرعی حیثیت، دارالحرب اور دارالاسلام کے مسئلہ پر روشنی ڈالتے ہیں، بعض سے، یہاں کے معاملات کی مشکلات وضروریات کا، فقہی حل معلوم ہوتا ہے اور مستقبل کے لئے اہم فیصلوں میں بھی مدد مل جاتی ہے۔

اس قسم کے فتاویٰ میں، حضرت شاہ عبدالعزیز دہلوی[1] [م ۷/شوال ۱۲۳۹ھ۔ ۶/جون ۱۸۲۴ء] کا فتویٰ معروف ہے، جس کو برصغیر ہند کے اس موضوع کے فتاویٰ میں، سب سے پہلا اور اہم ترین فتویٰ کہا جاتا

---

**حضرت شاہ عبدالعزیز** اور اس خاندان عالی شان کے، سنین پیدائش اور وفات کی بعض اطلاعات میں غلطی ہوئی ہے۔ صحیح تواریخ پیدائش، وفات کی تحقیق، خصوصا یہاں جو تاریخیں نقل کی گئی ہیں، ان کے مراجع اور تفصیل کے لئے، ملاحظہ ہو راقم سطور کا مضمون: ''حضرت شاہ ولی اللہ کے اجداد گرامی اور اخلاف کرام'' مجلّہ فکر ونظر اسلام آباد۔ [ستمبر ۱۹۸۷ء]

ایوب قادری صاحب نے لکھا ہے کہ یہ فتویٰ ۱۸۰۶ء سے پہلے کا لکھا ہوا ہے، قادری صاحب نے اس اطلاع کے لئے کاملان رام پور، احمد علی خاں شوق میں، مولانا عبدالرحمٰن خاں رام پوری کے نام، حضرت شاہ عبدالعزیز کے مکتوب سے استدلال کیا ہے، جو درست نہیں۔ [ملاحظہ ہو: کاملان رام پور ص: ۲۰۳۔ ۲۰۴ مطبوعہ خدابخش لائبریری پٹنہ: ۱۹۸۶ء] ان مکتوبات سے یہ تو معلوم ہو رہا ہے کہ، شاہ صاحب اس خطہ پر کفار کے تسلط اور عمل دخل سے آزردہ خاطر تھے اور جاٹوں مرہٹوں کے غلبہ کو پسند نہیں کرتے تھے، مگر اس سے یہ استدلال کہ فتاویٰ شاہ عبدالعزیز میں درج، انگریزوں سے معاملات پر فتویٰ بھی اسی وقت لکھا گیا تھا، صحیح نہیں۔

ہندوستان پر انگریزوں کا قبضہ اسی وقت شروع ہو گیا تھا، جب شاہ عالم نے اگست ۱۷۶۵ء میں، بنگال کی دیوانی چھبیس لاکھ روپئے کے عوض، انگریز تاجروں [یا ایسٹ کمپنی] کو بخش دی تھی۔ اس دن کے بعد آنے والا ہر اک نیا دن، انگریزں کے سازشی منصوبوں کے پورا ہونے، برصغیر کے نظام مملکت وحکومت میں، ان کے اثرات بڑھنے اور آہستہ ہر اک بڑی قوی سیاسی طاقت اور مرکز وحکومت واقتدار کے، اس کے سامنے جھکنے، بلکہ سپر انداز ہونے کا تھا۔ مغل بادشاہ، شاہ عالم کی حکومت پر مرہٹوں کا قبضہ تھا اور خود بدولت شہنشاہ نظر بند تھے، یہ زوال اس وقت اپنے نقطہ عروج پر پہنچا، جب جنرل لیک {Lard Lake} نے ایسٹ کمپنی کے ہندوستان میں مقرر کئے ہوئے، جنرل ویلزلی [Marquiss of Wellesley] کی ہدایت کے مطابق، مرہٹہ سردار، مادھوراؤ سندھیا کا شمالی ہندوستان سے قبضہ ختم کرنے کے لئے، بہت بڑی جنگی کارروائی کی، تیاری کر کے شمالی ہند آیا۔ اس کے لئے جس طرح ایسٹ انڈیا کمپنی کے گورنر جنرل ویلزلی کو، دکن میں سیاسی اور فوجی اختیارات دیئے گئے تھے، اسی طرح کے اختیارات جنرل لیک کو، شمالی ہندوستان میں دیئے گئے تھے۔ [تاریخ ہند عہد جدید ص: ۲۴۵۔ ڈاکٹر یوسف حسین خاں صاحب۔ حیدرآباد: ۱۹۴۸ء]

**بقیہ حاشیہ آئندہ صفحہ پر**

ہے۔ یہ فتویٰ اہل نظر کی توجہ کا مرکز رہا ہے، اس پر خاصا کچھ لکھا جا چکا ہے، یہ سلسلہ ابھی جاری ہے اور جاری رہے گا، لیکن شاہ صاحب کے فتاویٰ کی اہمیت اور حضرت شاہ صاحب کے، عظمت و مقام کے پورے پورے احترام کے ساتھ، یہ عرض کرنے میں کوئی حرج نہیں، کہ شاہ صاحب کے اس معروف فتوے کو اس موضوع کا، سب سے پہلا فتویٰ کہنا صحیح نہیں۔ یہ تو صحیح ہے کہ یہ فتویٰ، دہلی پر انگریزوں کے قبضہ [۱۴/ستمبر ۱۸۰۳ء۔ ۱۷/جمادی الاول ۱۲۱۸ھ کے بعد لکھا گیا تھا، مگر اس کی تاریخ تحریر معلوم نہیں اور ایسا کوئی قرینہ بھی موجود نہیں، جس سے اس کی تعیین کی جا سکے۔

**بقیہ حاشیہ گذشتہ صفحہ کا**

اس کو بطور خاص یہ ہدایت کر دی گئی تھی کہ:

> ''شمالی ہند میں فرانسیسوں کو جو زبردست اختیارات حاصل ہو گئے ہیں اور وہاں انہیں جو آزادی حاصل ہے، اس کا پورے طور پر خاتمہ کر دیا جائے۔ پورے دوآبہ، یعنی گنگا اور جمنا کے درمیان کمایوں پہاڑ تک، جو علاقہ واقع ہے، بڑا اسلحہ خانہ ہے، اس پر قبضہ کیا جائے۔
> سیاسی تاریخ ہند سر جان مالکم۔ ترجمہ پروفیسر ہارون خاں شروانی۔ ص: ۲۰۹ جلد اول [دار الترجمہ حیدر آباد: ۱۹۳۲ء]

اس وقت شمالی ہند میں، سندھیا کا سب سے بڑا اسلحہ خانہ اور فوج و رسد کا مرکز علی گڈھ تھا، سندھیا کی فوج کا اعلیٰ کمانڈر، فرانسیسی جنرل، پیرون تھا، جو پہلے سے سندھیا سے بد دل تھا، اس لئے اس نے عین لڑائی کے وقت، سندھیا کی فوج سے استعفیٰ دیدیا تھا، اس کی جگہ پر ایک اور فرانسیسی جنرل، جنرل لوئی بورکین کو کمانڈر مقرر کیا گیا، مگر علی گڈھ کے قریب سندھیا کی فوج، جو فرانسیسی افسران اور جوانوں پر مشتمل تھی، جنرل لیک سے شکست کھا گئی تھی، اسی وقت جنرل لیک کا ۴/ستمبر ۱۸۰۳ء کو علی گڈھ پر قبضہ ہو گیا تھا۔ جنرل لیک اس کے بعد، دہلی کی طرف بڑھا، دہلی کے باہر برطانوی اور فرانسیسی فوجوں میں ایک اور سخت جنگ ہوئی، اس میں بھی جنرل لیک کامیاب ہوا۔ اور ۱۱/ستمبر ۱۸۰۳ء [۲۴/جمادی الاولیٰ، یک شنبہ ۱۲۱۸ھ] کو دہلی پر انگریز قابض ہو گئے اور اسی کے ساتھ ہی اس خطہ سے مغل اور مسلم اقتدار دونوں ساتھ ساتھ، بے دخل اور بے اثر ہو گئے تھے۔ مزید معلومات کے لئے دیکھئے:

(۱) ہند کے حکمراں، فاکوئس ویلزلی۔ تالیف: ڈبلیو، ایچ، ہٹن۔ بی ڈی۔ ترجمہ محمود شوکت دہلوی، ص: ۶۸ [دار الترجمہ عثمانیہ حیدر آباد: ۱۳۴۰ھ/۱۹۲۲ء]
(۲) سیاسی تاریخ ہند..... تالیف: سر جان میلکم، ترجمہ پروفیسر ہارون خاں شروانی۔ ص: ۲۴۵، جلد اول۔ [دار الترجمہ عثمانیہ، حیدر آباد: ۱۹۳۲ء]
(۳) تاریخ ہند، عہد جدید۔ تالیف ڈاکٹر یوسف حسین خاں صاحب [دار الترجمہ عثمانیہ۔ حیدر آباد۔ ۱۳۶۷ھ۔ ۱۹۴۸ء]

حضرت شاہ عبدالعزیز کے فتوے کے محرکات اور اس کا زمانۂ تحریر، ایک الگ بحث ہے، یہاں اس پر گفتگو کا موقع نہیں، مگر یہ واضح ہے کہ یہ اس موضوع کا واحد اور پیشرو فتویٰ نہیں تھا، ان موضوعات پر شاہ صاحب کے فتوے سے پہلے اور اس کے بعد بہت سے فتوے لکھے گئے۔ منجملہ ان فتاویٰ میں سے ہمارے ذخیرہ میں چار، نادر و غیر مطبوعہ فتوے اور ایک تحریر محفوظ ہے۔ فتاویٰ میں اہم ترین فتویٰ، حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی [م: ۱۲۲۵ھ، ۱۸۱۰ء] کا ہے، جو خود حضرت قاضی صاحب کے قلم سے ہے، اس پر قاضی صاحب کی مہر بھی ثبت ہے، ایک اور فتویٰ، جو اپنی معنویت میں دوسرے فتاویٰ سے کم نہیں، حضرت شاہ رفیع الدین دہلوی [م: ۱۲۳۳ھ۔ ۹/ اگست ۱۸۱۸ء] کا ہے، یہ فتویٰ شاہ صاحب کی حیات میں نقل کیا گیا تھا، ایک مفصل فتویٰ اور ہے، مگر اس پر، فتویٰ تحریر کرنے والے عالم کا نام درج نہیں۔ ایک اور فتویٰ، حضرت مفتی الٰہی بخش کاندھلوی [وفات: ۱۲۴۵ھ۔ ۱۸۲۹ء] کا ہے، اس میں مفتی صاحب نے حضرت شاہ رفیع الدین کے اس فتوے کی حالات کے مطابقت سے اختلاف کیا ہے۔ اسی سلسلہ کی ایک اور تحریر [فتویٰ نہیں!] مولانا مفتی شرف الدین احمد رام پوری [م: ۱۲٦۸ھ۔ ۱۸۵۲ء] کی ہے، جس میں مولانا نے اس وقت کے حالات میں [شمالی ہندوستان میں] جہاد کے جواز اور عدم جواز پر گفتگو فرمائی ہے! ان میں سے پہلے دونوں فتوے اور شاہ رفیع الدین کے فتوے پر مفتی الٰہی بخش کا استدراک، آئندہ صفحات میں شائع کیا جا رہا ہے۔

**فتویٰ حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی**:[1] ہندوستان کے دارالحرب کے فیصلوں اور فتاویٰ کی فہرست میں، حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی کا یہ فتویٰ، اس وقت تک اس موضوع کے معلوم مطبوعہ اور غیر مطبوعہ، تمام فتووں میں سب سے پرانا معلوم ہوتا ہے۔ اس فتوے میں یہ ظاہر کیا گیا ہے کہ تمام ملک کے مالک، حربی [غیر مسلم] ہوگئے ہیں، ملک کا انتظام و انصرام، تمام تر ان ہی کے ہاتھ میں ہے، ان کا حکم چلتا ہے،

(۱) **قاضی محمد ثناء اللہ** بن مولوی حبیب اللہ، بن مولوی ہدایت اللہ عثمانی، پانی پتی۔ سنہ پیدائش معلوم نہیں، اندازاً ۱۱۴۰ھ کے قریب ولادت ہوئی ہوگی، تعلیم کی تفصیل اور استادوں کے نام بھی دریافت نہیں، لیکن حضرت شاہ ولی اللہ سے، قاضی صاحب کے، تعلیم و تلمذ کی مشہور عام روایت، صحیح نہیں، اس کا کوئی معتبر حوالہ اور ثبوت نہیں ملا۔ سلوک و معرفت میں شیخ عابد سنامی (متوفی ۱۱۹۵ھ) سے استفادہ کیا، پھر شیخ کے فرمان کے مطابق، حضرت مرزا مظہر جانجاناں (متوفی ۱۱۹۵ھ) سے وابستہ ہوئے۔

بقیہ حاشیہ آئندہ صفحہ پر

انہوں نے قاعدہ جاری کیا ہے کہ جو مسلمان بھی، اپنے سامان معاش، ملکیت زمین، یومیہ سرکاری وظیفہ

**بقیہ حاشیہ گذشتہ صفحہ کا**

حضرت مرزا صاحب کو قاضی ثناء اللہ سے بیحد انس اور مناسبت تھی، علم الہدیٰ کے لقب سے یاد کرتے تھے اور فرماتے تھے: ''اگر خدا بروز قیامت از بندہ پرسید کہ در درگاہ ما چہ تحفہ آوردی، عرض کنم ثناء اللہ پانی پتی را'' اگر حق تعالیٰ قیامت کے دن دریافت کریں گے کہ ہمارے لئے کیا تحفہ لائے ہو، تو میں عرض کروں گا، ثناء اللہ کو [بطور تحفہ لایا ہوں]

قاضی ثناء اللہ کا ستاسی سال کی عمر میں، رجب ۱۲۲۵ھ [۱۸۱۰ء] میں پانی پت میں انتقال ہوا، شیخ جلال الدین کبیر الاولیاء پانی پتی (متوفی ۸۵۲ھ) کے مزار کے قریب دفن کئے گئے۔

قاضی صاحب کی سینتیس تالیفات کا علم ہے، [اکتیس کے قلمی یا مطبوعہ نسخے میری نظر سے گذرے ہیں۔] قاضی صاحب کی مشہور تالیف، حقوق الاسلام کا مؤلف کا تصحیح کیا ہوا قلمی نسخہ ہمارے ذخیرہ میں محفوظ ہے۔ قاضی صاحب کی تالیفات میں سے، حدیث مظہری، تفسیر مظہری، ماخذ الاقویٰ (فقہ میں) اور فتاویٰ مظہریہ امتیازی حیثیت رکھتی ہیں۔ تفسیر مظہری کے اردو میں کم سے کم تین جزوی ترجمے ہوئے ہیں، پوری کتاب کا مکمل ترجمہ، مولانا عبدالدائم جلالی رام پوری، دہلوی کی یادگار ہے۔

مزید معلومات کے لئے دیکھئے: مقامات مظہری از شاہ غلام علی ص:۷۵ تا ۷۸ [مطبع احمدی دہلی: ۱۲۶۹ھ] خزینۃ الاصفیاء مفتی غلام سرور لاہوری ص:۹۰-۶۸۹، ج۱، [لاہور ۱۲۹۰ھ ۱۸۷۳ء] **الیانع الجنی فی اسانید الشیخ عبدالغنی** ص:۶۷ ج۱، حسن محمد بن یحییٰ ترھٹی [دیوبند ۱۳۴۹ھ ۱۹۳۰ء] نزہۃ الخواطر ص:۱۱۳ و ۱۱۴، ج۷، [۱۳۹۹ھ ۱۹۷۹ء] حالات مشائخ نقشبندیہ مجددیہ، مولانا محمد حسین نقشبندی۔ ص:۳۰۳-۳۰۴، [ملک فضل الدین لاہور طبع دوم]

قاضی صاحب کے احوال و تصانیف پر، گذشتہ چوبیس پچیس سال میں، کئی قابل توجہ علمی کام ہوئے ہیں:

(۱) مولانا عزیز احمد صاحب قاسمی نے، تفسیر مظہری پر، جامعۃ الامام محمد بن سعود، ریاض سے پی ایچ ڈی کی ہے۔ یہ مقالہ ابھی شائع نہیں ہوا مگر فاضل مرتب کی عنایت سے راقم نے اس کی زیارت کی ہے۔ چھپے گا تو چھ سات سو صفحات پر مشتمل ہوگا۔

(۲) ایک اور ہندوستانی فاضل نے، تفسیر مظہری پر جامعہ ازہر سے بھی پی ایچ ڈی کی ہے۔ تفصیلات معلوم نہیں۔

(۳) تذکرہ قاضی ثناء اللہ پانی پتی تالیف ڈاکٹر محمود الحسن عارف [لاہور ۱۹۹۵ء] یہ عارف صاحب کا پی ایچ ڈی کا مقالہ ہے، سوا چھ سو صفحات پر مشتمل ہے، اس میں قاضی صاحب کی خدمات اور تصانیف کا اچھا تذکرہ آ گیا ہے۔

(۴) قاضی صاحب کی ایک بہت اہم یادگار، ''مآخذ الاقویٰ'' کو معدوم و مفقود سمجھا جاتا تھا مگر مجھے اس کا نسخۂ مصنف اور اس کی ایک صاف نقل مل گئی ہے، ان شاء اللہ تعالیٰ اسی سال، اس پر تخریج و تعلیق کا کام شروع ہو جائے گا۔ [نور]

اور مقامی ٹیکس کی، وصول یابی جاری رکھنا چاہتا ہے، اس کے لئے ضروری ہے کہ وہ قسم کھا کر، متعلقہ ذمہ داروں، حکام کے سامنے، اس کا اعلان واعتراف کرے، کہ میں پرانے وقتوں سے، اس زمین کا مالک ہوں، یا میں یہ یومیہ رقم [روزینہ] اور مال گزاری، لمبے عرصہ سے حاصل کررہا ہوں۔ سوال کرنے والے نے یہ معلوم کیا ہے کہ، ان حالات میں جب ملک کافروں کا محکوم [دارالحرب] ہوگیا ہے، اور اس میں آمدنی کے ذرائع بہت ہی کم ہوگئے ہیں، تو ایسے معاملات میں قسم کھا کر، مالی فائدہ حاصل کرلینا، شرعاً کس حد تک درست ہے۔

حضرت قاضی صاحب کے جواب سے، جو پہلی اہم بات معلوم ہورہی ہے، وہ یہ ہے کہ قاضی صاحب نے دہلی اور اس کے نواحی علاقوں [جس میں آج کل کا، مغربی یوپی ہریانہ اور پنجاب شامل تھے] کو، غیر مسلم حاکموں کے تسلط اور نظام حکومت کی وجہ سے، دارالحرب کا حکم اور حیثیت دی ہے۔ تاہم اس میں، قاضی صاحب نے یہ وضاحت کی ہے، کہ جب مسلمان اس درجہ میں آجائیں کہ، وہ غیر مسلموں کے پوری طرح محکوم اور پابند ہوجائیں، تب بھی ان کو حربیوں کا مال بلا عذر اور معقول وجہ کے کھانا، اپنے استعمال میں لے لینا، جائز نہیں۔ اور اس کا بھی اشارہ کردیا ہے کہ ایسے حالات میں، عقود فاسدہ [غیر شرعی لین دین] کی کس قدر اجازت اور گنجائش ہے۔

**تعارف فتویٰ قاضی صاحب:** قاضی صاحب کا یہ فتویٰ ۲۵/سینٹی میٹر [۱۰۔انچ] لمبے اور ۱۰/سینٹی میٹر [۴۔انچ] چوڑے کاغذ پر لکھا ہوا ہے، مگر اس کاغذ کی سب سے اوپر کی ایک سطر، یا ایک سطر کے برابر کاغذ ضائع ہوچکا ہے، یہ اسی وقت سے غائب ہے، جب سے یہ کاغذ میرے والد ماجد مدظلہم کی ملکیت میں آیا تھا، اس وقت تک یہ کاغذ جیسا کہ عام طریقہ ہے، موڑ کر اور کاغذات کے ساتھ رکھا ہوا تھا، اسی میں اس کا ایک کونہ چوہوں نے کتر دیا تھا، اوپر سے نیچے تک پورا کاغذ یا فتویٰ، اس ظالم کے دانتوں کا شکار بن گیا۔ اس طرح اس چھوٹے سے کاغذ میں چھوٹی انگلی کے ناخون کے برابر سات سوراخ ہوگئے ہیں، ان پر جو الفاظ درج تھے، وہ بھی دو تین جگہ سے ضائع اور معدوم ہوگئے، مگر شکر ہے کہ اس کی وجہ سے فتویٰ کی، مجموعی عبارت اور بنیادی پیغام متاثر نہیں ہوا۔ نقل میں ایسے سب موقعوں پر نقطے لگادیئے ہیں، جواب کے صرف دو مختصر فقرے یا کلمات ایسے ہیں، جو اگرچہ اصل فتوے سے ضائع ہوچکے ہیں مگر اس کی ایک معتبر نقل میں،

جوا۱۳۷۱ھ[۵۲-۱۹۵۱ء] کی تحریر یادگار ہے، یہ کلمات موجود ہیں، اصل تحریر بھی اس کا اشارہ دے رہی ہے، اس لئے ان کلمات والفاظ کو قوسین [ ] میں درج کر کے، فتوے کا متن مکمل کرنے کی کوشش کی ہے۔

فتوے کا سوال صرف آٹھ سطور پر مشتمل ہے، سوال کرنے والے کا نام معلوم نہیں، لیکن جہاں تک میرا اندازہ ہے، یہ تحریر اور سوال، مولانا ابوالحسن[۱] (خلف حضرت مفتی الٰہی بخش نشاط کاندھلوی) کے قلم سے

---

(۱) مولانا ابوالحسن حسن خلف مفتی الٰہی بخش صدیقی کاندھلوی والد ماجد سے تعلیم حاصل کی، علم فرائض اور طب میں امتیازی شان رکھتے تھے۔ گوشہ نشین، تارک الدنیا بزرگ تھے، درس وتدریس کا مشغلہ رہتا تھا۔ شعر وسخن کا پاکیزہ ذوق رکھتے تھے، مولانا کا کلام سادہ مگر پرتاثیر ہے، حقائق ومعارف میں کئی مثنویاں یادگار ہیں، جس میں گلزار ابراہیم بہت مشہور ہے۔ گلزار ابراہیم اور اس کا دفتر اول مثنوی بحر الحقیقت کے نام سے مؤلف کی حیات میں پہلی بار طبع ہوا تھا، اس کے بعد سے آج تک برابر چھپ رہا ہے، خصوصاً گلزار ابراہیم کو جو قبول عام حاصل ہوا، وہ اردو کی کم کتابوں کے حصہ میں آیا ہے۔

مولانا عبدالحی حسنی نے لکھا ہے:

**لہ مزدوجات مشهورة بالهندية في الحقائق والمعارف على نهج المثنوي والمعنوي** (نزہۃ الخواطر ص:۱۰۔ ج:۷)

مولانا کی مثنویوں میں محبت خداوندی کو جوش میں لانے کی بڑی صلاحیت ہے۔

دوسری تالیفات میں مثنوی جدوجہد، مثنوی سمجھ بوجھ، منبع فیض العلوم [منظوم اردو ترجمہ مثنوی مولانا روم شامل ہیں] یہ ترجمہ مثنوی بھی ایک بار طبع ہو چکا ہے، طب میں بحران کے موضوع پر فارسی میں ایک رسالہ اور عربی میں میراث کے مسائل پر حل الغوامض کے نام سے ایک مفصل کتاب لکھی تھی جس میں میراث کے موضوع پر، حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی کے ایک فتوے کی مدلل تحقیق وتردید کی گئی تھی۔

اپنا کلام بھی مرتب کیا تھا، اردو فارسی کلام کے مجموعے بھی خاندان میں موجود تھے۔

مولانا حسن کو حضرت سید احمد شہید کی تحریک جہاد سے گہری وابستگی تھی، مولانا نے سید صاحب کی شان میں متعدد قصیدے کہے اور ایک رسالہ جہادیہ بھی لکھا۔ سید صاحب کی حج سے واپسی پر بھی ایک طویل قصیدہ پیش کیا تھا، اس کے کچھ اشعار منشی محمد جعفر تھانیسری نے [سوانح احمدی ص:۶۶-۶۹ بلالی پریس ساڈھورہ میں] اور غلام رسول مہر صاحب نے [سید احمد شہید ص:۲۴۲-۲۴۳۔ جلد اول لاہور میں] نقل کئے ہیں، مولانا حسن کی بیاض میں یہ مکمل قصیدہ، مولانا کے قلم سے لکھا ہوا ہے۔

نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ نے گلشن بے خار میں، سعادت خاں ناصر نے خوش معرکہ زیبا میں اور میر محمد خاں سرور نے عمدہ منتخبہ میں، مولانا حسن کا ذکر کیا ہے اور بھی متعدد تذکرہ نگاروں کے یہاں، مولانا کا تذکرہ ملتا ہے۔

بقیہ حاشیہ آئندہ صفحہ پر

ہے، قاضی صاحب نے اسی کاغذ پر جواب لکھ دیا ہے۔ جواب تیرہ سطروں پر مبنی ہے، جیسا کہ ذکر ہوا، اس کی پہلی سطر کا کچھ حصہ ضائع ہوگیا ہے، کچھ موجود ہے، کاغذ کی پشت پر بھی جواب کی ایک سطر تحریر ہے، اس کے بعد، اسی دوسرے صفحہ پر قاضی صاحب کی مہر ثبت ہے۔

## متن فتویٰ حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی

**سوال**:..........................................................الی یوم الدین۔

درصورتے کہ مالک ملک اسلام، حربی شدند، جمیع امورات نظم ونسق ملک، بدست اوشانست، ووجوہ معیشت اہل اسلام، مثل ملک وباج ویومیہ کہ بود، می گویند کہ ازروئے قسم قرآن بگیرند، وبریں معنی قسم خورید، کہ تایوم عمل، مایان سابق برآں وظیفہ قائم بودیم، وقابض ماندیم۔ پس اگر دریں صورت[قسم خوردہ] ملک یایومیہ قابض باشد، مال دارالحرب نسبت فقدان وجوہ معیشت، قسم خوردہ گرفتن، وودرامورات شرعیہ صرف نمودن، جائز است، یانہ! بینوا توجروا.

## جواب

کفار کہ بریں ملک مسلط شدہ اند، مسلماناں ایں دیار، حکم مستامنان دارالحرب دارند۔ مسلمان مستامنان کہ دردارالحرب باشند، آنہارا گرفتن مال حربیاں بغدر جائز نیست، اگر بطریق ربا، یا بطریق قمار ومانند آں، اگر گرفتہ باشند، مضائقہ ........است،

بقیہ حاشیہ گذشتہ صفحہ

حاجی امداداللہ مہاجر مکی متوفی ۱۳۱۷ھ مولانا ہدایت اللہ فارسی سورتی متوفی ۱۳۳۵ھ وغیرہ علماء مولانا کے شاگردوں میں تھے۔ ۲۱؍جمادی الاخریٰ ۱۲۶۹ھ، [۲؍مارچ ۱۸۵۳ء] کو کاندھلہ میں وفات ہوئی۔

مزید معلومات کے لئے: سفینہ رحمانی ص:۸۴۔ تذکرہ مفتی الٰہی بخش، مشمولہ خاتمہ مثنوی مثنوی مولانا روم [محمود المطابع، کانپور] ص:۸۲۔ نزہۃ الخواطر ص:۱۰۔ ج ۷۔ مشائخ کاندھلہ ص:۱۳۴-۱۴۴۔ نیز راقم سطور نورالحسن راشد کاندھلوی کا مضمون، مشمولہ ضمیمہ امدادالمشتاق [احوال وواقعات، حضرت حاجی امداداللہ تھانوی مہاجر مکی] مرتبہ ڈاکٹر نثار احمد فاروقی صاحب [دہلی: ۱۹۸۱ء]

وبسرقہ وخیانت کہ مقتضائے عذر است، گرفتن جائز نیست، عاصی میشود، لیکن خوردن مال حلال است، با کراہت۔ قال في الهداية:

''إنه حصل بسبب الغدر فاوجب ذالك خبثاً فيه، فيؤمر بالتصدق به''[1]

ومالِ خراج اہل استحقاق را، بقدر استحقاق خوردن جائز ست، لیکن قسم [دروغ خورد]ن برامر ماضی گناہ کبیرہ است۔ اگر ایں قسم قَسَم در پیش آید، بحیلہ وتوریہ می تواں خورد۔ چنانچہ اگر کسے بروظیفہ قائم باشد وچندروز نیافتہ باشد، بگوید کہ ایں وظیفہ سابق.....وایں چنیں نہ گوید، کہ گاہے موقوف نماندہ۔

## ترجمہ فتویٰ حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ

**سوال:** اس صورت میں کہ مملکت اسلام کے مالک حربی ہوگئے ہیں، ملک کے تمام معاملات، انتظام اور ملک کی ترتیب ان کے ہاتھوں میں ہے، اور مسلمانوں کے ذرائع آمدنی، جیسے ملکیت زمین اور روزانہ کی آمدنی کے لئے، جو سرکاری رقم مقرر تھی، اس کو [جاری اور] ادا کرنے کے لئے کہتے ہیں، کہ قرآن مجید کی قسم کھائیں اور اس پر بھی قسم کھائیں کہ ہم بہت لمبے عرصہ [پرانے وقتوں] سے آج تک، یہ وظیفہ اسی طرح متواتر و مسلسل پا رہے ہیں اور اس پر قابض ہیں۔

پس اگر اس صورت میں قسم کھا کر، ملکیت یا یومیہ [مقررہ رقم] پر قابض ہو [یہ فرمائیے!] کہ دارالحرب کے مال کو، ذرائع معاش کے، ناپید ہونے کی صورت میں، قسم کھا کر لے لینا اور شرعی [دینی] کاموں میں، خرچ کرنا جائز ہے، یا نہیں۔ بیان فرمائیے، اجر پائیے!۔[2]

(۱) هدايه. كتاب السير، باب المستأمن. ص: ٥٦٤ ج ١. [مطبع مصطفائی لکھنؤ: ۱۲۹۸ھ]

(۲) مغلوں کے دور میں علماء مشائخ قاضیوں اور امورِ خیر کرنے والوں کے تعاون اور عزت افزائی کا ایک طریقہ یہ تھا کہ مختلف بڑی سرکاری جائیدادوں میں، ان کے لئے ایک رقم، جو روپیوں سے چند آنے تک ہو سکتی تھی، مدد کے طور پر، شاہی فرمان کی ہدایت کے مطابق ماہانہ روزانہ متعلقہ شخص کو ادا یا عطیہ کی جاتی تھی، جس سے ان لوگوں کو بہت سہارا مل جاتا تھا، اس کو یومیہ کہتے تھے۔

**جواب:** کافر کہ جو اس ملک پر مسلط ہو گئے ہیں [اس کی وجہ سے] اس علاقہ کے مسلمان، مستامنان دارالحرب کا حکم رکھتے ہیں اور وہ مسلمان جو مستامنان دارالحرب میں سے ہوں، ان کو حربیوں کا مال، کسی بہانہ سے لے لینا، جائز نہیں، [ہاں!] اگر سودیا جوئے، یا اس جیسے کسی ذریعہ لے لیا جائے، تو کچھ حرج نہیں۔ لیکن چوری اور خیانت سے، جو فریب اور دغابازی ہے، اس کا لینا جائز نہیں ہے، گنہگار ہوگا۔ اس مال کا کھانا جائز مگر مکروہ ہے۔ ہدایہ میں کہا ہے:

ترجمہ: کیوں کہ یہ مال بدعہدی سے حاصل کیا گیا ہے، اس لئے اس میں ایک گندگی پیدا ہو گئی ہے، اس وجہ سے اس مال کو صدقہ کرنے کا حکم دیا جائے گا۔

سرکاری ٹیکس کا روپیہ، مستحق لوگوں کو، اپنے حق کے برابر کھانا جائز ہے، لیکن گزری ہوئی بات [ثابت کرنے] کے لئے، جھوٹی قسم کھانا، گناہ کبیرہ ہے، اگر اس طرح کی قسم کھانے کی ضرورت ہو جائے، تو کسی حیلہ اور توریہ کے ساتھ، قسم کھانا چاہئے۔

جیسے اگر کسی شخص کا وظیفہ جاری ہوا اور اس کو کچھ دنوں تک نہ ملا ہو، تو یوں کہے، کہ یہ [میرا] پرانا وظیفہ ہے، [جو نہیں ملا تھا] یوں نہ کہے، کہ یہ کبھی بند نہیں ہوا۔

محمد ثناء اللہ
۱۲۱۷ھ

**قاضی صاحب کا اسی موضوع کا ایک اور فتویٰ:** قاضی صاحب نے اس جیسے ایک اور سوال کے جواب میں بھی، یہی لکھا ہے، کہ ایسے حالات میں مسلمانوں کو، غیر مسلموں کا مال، ان کی اجازت و رضامندی کے بغیر، لینا جائز نہیں ہے۔

یہ دوسرا فتویٰ، حضرت قاضی صاحب کی ایک نادر تالیف، میں نقل ہے، جس کا نام معلوم نہیں، میرا خیال ہے کہ یہ قاضی صاحب کی اہم علمی یادگار ''مـــا آخـــذُ الأقـــویٰ'' ہے جس کو معدوم و ناپید سمجھا جاتا ہے۔ میرے سامنے موجود نسخہ خود قاضی صاحب کے قلم کا ہے، جس میں قاضی صاحب کے فرزندان، مولانا قاضی محمد صفوۃ اللہ کے بھی ایک سے زائد موقعوں پر، دستخط ہیں۔ قاضی صفوۃ اللہ نے اس

میں، کئی جگہوں پر، قاضی ثناء اللہ کے افادات یا فتاویٰ کا اضافہ کیا ہے۔اسی میں یہ فتویٰ بھی شامل ہے۔اسی فتوے کے اختتام پر قاضی صفوۃ اللہ نے تحریر کیا ہے:

''کتبہ، مولوی صاحب وقبلہ، مولوی محمد ثناء اللہ سلمہ اللہ تعالیٰ''

یہ نادر فتویٰ بھی ذیل میں پیش کیا جارہا ہے۔

**سوال:** از مال کفار ایں دیار، اگر مسلمانے بہ غصب یا بسرقہ چیزے گیرد، روا باشد، یا نہ؟

**جواب:** مسلماناں کہ دریں دیار سکونت دارند ودر امان ہستند، وکفار متعرض جان ومال آنہا، نیستند، حکم مستاجر دارند۔ آنہارا گرفتن مال شان بے رضامندی شاں، بہ غصب بُردن، ویا سرقہ نمودن، ومانند آں جائز نیست، کہ مستلزم بہ حدست، چوں آنہا متعرض جان ومال ما نیستند۔ **فنحن احق به بمكارم الاخلاق منهم.**

لیکن دیگر مسلماناں، کہ از دیار تسلط آنہا خارج اند، اگر دریں دیار، بے عقد امان این ہا، مال شان بغصب یا سرقہ ببرید، آنہارا گرفتن مضائقہ ندارد، وحالتِ آں را، ازیں جا دریافت باید کرد، کہ اگر مسلمانے بطریق قرض از کافرے چیزے بگیرد، بروے ادائیگی قرض واجب است، تا غدر لازم نیاید، واگر قصد ادائے قرض دارد، لیکن اورا میسر نشد ومُرد، معذور است، آثم نشود۔[1]

**ترجمہ:** اس علاقہ کے غیر مسلموں کے مال میں سے اگر کوئی مسلمان غصب سے یا چوری سے کوئی چیز لے لے، یہ جائز ہوگا، یا نہیں؟

جواب: وہ مسلمان جو اسی علاقہ میں مستقل رہتے ہیں، وہ امان میں ہیں، غیر مسلم اس کے جان اور مال کی فکر میں نہیں ہیں، یہ مستاجر کا حکم رکھتے ہیں، ان کو، ان [غیر مسلموں] کا مال

(۱) تالیف: حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتیؒ، بخط مؤلف ص:۱۲۲ اس نسخہ پر اس کتاب کا نام کہیں نہیں ملا، مگر میرا خیال ہے، کہ یہ قاضی صاحب کی نہایت نادر (جس کو معدوم ومفقود سمجھا جاتا ہے) تصنیف: ''مآخذ الاقویٰ'' ہے۔اس نسخہ پر سلسلہ وار اوراق یا صفحات کا شمار موجود نہیں۔ ہر اک فقہی باب، صلوٰۃ، زکوٰۃ، حج، معاملات وغیرہ کے لئے اوراق کا علیحدہ شمار نمبر تھا، پوری کتاب پر مسلسل ورق یا صفحات کا اندراج نہیں، اس لئے راقم نے اس پورے مجموعہ پر ترتیب وار صفحات درج کرا لئے ہیں۔ یہاں صفحات کی ترتیب، اسی نئے شمار کے مطابق ہے، اصل کتاب کے ورق نمبر سے تلاش کرنا، نسبتاً دیر طلب اور مشکل عمل ہے۔

ان کی اجازت کے بغیر، غصب کر کے، لے لینا، یا چوری کرنا اور اس جیسا کوئی اور [کام] کرنا، جائز نہیں ہے [یہ کام] حد [شرعی] لازم کرنے والا ہے، کیوں کہ وہ لوگ [غیر مسلم] ہمارے جان و مال کے درپے نہیں ہیں اور ہم ان کے ساتھ اچھے اخلاق برتنے کے، ان سے زیادہ مستحق ہیں۔

مگر دوسرے مسلمان، جو ان کے زیر اقتدار علاقوں سے خارج ہیں [وہاں کے رہنے والے نہیں ہیں] اگر ان علاقوں میں، ان سے امان کے معاہدوں کے بغیر، ان کا مال غصب یا چوری سے لے جائیں، ان کے لئے اس مال کے لینے میں حرج نہیں ہے۔ اور [ایسے لوگوں اور معاملات کی بات] اس سے سمجھنا چاہئے کہ، اگر کوئی مسلمان کسی غیر مسلم سے کوئی چیز قرض کے طور پر لے، اس پر اس قرض کا ادا کرنا واجب ہے، تا کہ فریب اور بد معاملگی نہ ہو، اور اگر قرض ادا کرنے کا ارادہ رکھتا ہے، لیکن اس کو (قرض ادا کرنے کے لئے رقم) میسر نہیں، اسی میں مر گیا، تو وہ معذور ہے، گنہ گار نہ ہوگا۔

کتبہ مولوی صاحب۔ قبلہ مولوی محمد ثناء اللہ سلمہ اللہ تعالیٰ

**ایک فتویٰ اور:** مفتی الٰہی بخش کی ایک بیاض[1] میں، اِس ملک کی [اُس وقت کی] شرعی حیثیت کے حوالہ سے جو فتوے؟ اور ایک تحریر نقل ہے، ان میں سب سے پہلے ایک مفصل فتویٰ نقل ہوا ہے، اس میں دریافت کیا گیا ہے کہ:

**''ما قولہم! ملک متعلقہ دہلی، باستیلاء مرہٹہ یا فرنگ وسکھاں، دار الحرب شدہ، یا نے''؟**

آپ [علمائے کرام اور اہل فتویٰ] کیا فرماتے ہیں، کہ یہ ملک جو دہلی سے متعلق ہے، مرہٹوں، انگریزوں اور سکھوں کے تسلط کی وجہ سے، دار الحرب ہو گیا ہے، یا نہیں؟

(۱) مفتی صاحب کی سات آٹھ بیاضیں مختلف موضوعات اور متفرق مباحث و مضامین پر مشتمل ہیں، اس لئے ان کی شناخت اور سہولت کے لئے، ان کے علیحدہ علیحدہ نام تجویز کر رکھے ہیں۔ جس بیاض میں شاہ رفیع الدین کا یہ فتویٰ درج ہے، اس کے لئے بیاض متفرقات [سرخ جلد والی] کا عنوان ہے۔ اس بیاض متفرقات میں، یہ فتویٰ ورق ۳۶، ۳۷ پر آیا ہے۔ ورق ۳۸، الف پر شاہ رفیع الدین کا فتویٰ نقل ہوا ہے۔

یہ تین صفحات پر مشتمل خاصا مفصل فتویٰ ہے، جس میں اس موضوع کی فقہی جزئیات جمع کی گئی ہیں، آخر میں لکھا ہے:

**''فیجب علی المسلمین ان یلتمسوا منهم مسلما والمعلوم من حالهم انهم لایضائقون بذالك. وعسی اللّٰه ان یاتي بالفتح اوامر من عنده.''**

مگر جیسا کہ تحریر ہوا، اس فتوے پر، صاحب فتویٰ کا نام لکھا ہوا نہیں ہے اور اگر چہ اس فتوے سے فتوی نویس کی، دارالحرب نہ ہونے کی رائے صاف معلوم ہو رہی ہے مگر فتوے کی آخری سطروں سے جھلک رہا ہے، کہ یہ فتوی لکھنے والے بھی، اس دور کے ماحول اور حکومت پر قابض ومسلط افراد سے، گھٹن محسوس کر رہے تھے اور ان حالات سے نجات چاہتے تھے۔

**فتویٰ حضرت شاہ رفیع الدین:** اس فتویٰ کی نقل کے بعد [مفتی الٰہی بخش کی اس] بیاض کے ایک ورق پر، حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ایک قصیدہ سے، حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان عالی میں چند اشعار نقل کئے گئے ہیں، اس کے بعد ورق [۳۸-الف] پر حضرت شاہ رفیع الدین کا فتویٰ ہے، اس فتوے میں بھی ہندوستان کو دارالحرب کہا گیا ہے۔ اس کا عنوان یہ ہے:[1]

**''وکتب شیخنا ومولاناالشاہ رفیع الدین ، سلمه اللّٰه الی یوم الدین''**

(۱) **حضرت شاہ عبدالوہاب رفیع الدین**، حضرت شاہ ولی اللہ فاروقی دہلوی کے تیسرے یا شاید چوتھے فرزند تھے۔ ۹/ذی الحجہ ۱۱۶۳ھ [نومبر ۱۷۵۰ء] کو ولادت ہوئی۔ شاہ صاحب کی وفات کے وقت تیرہ سال عمر تھی، شرح جامی وغیرہ درسیات پڑھ رہے تھے، درسیات کی حضرت شاہ عبدالعزیز اور شاہ محمد عاشق پھلتی سے تکمیل فرمائی، شاہ محمد عاشق پھلتی سے سلوک ومعرفت میں استفادہ کیا۔

والد ماجد اور برادر گرامی کے علوم وکمالات کے جامع تھے، حضرت شاہ عبدالعزیز، شاہ رفیع الدین اور مفتی الٰہی بخش کاندھلوی کو، اپنے تمام شاگردوں سے فائق شمار کرتے تھے۔ ملفوظات حضرت شاہ عبدالعزیز، فارسی ص:۴۰ [طبع اول، میرٹھ: ۱۳۱۴ھ]

شاہ عبدالعزیز نے ایک موقع پر فرمایا تھا کہ، مولوی رفیع الدین فن ریاضی اس قدر جانتے ہیں کہ اس فن کا موجد بھی شاید اسی قدر جانتا ہوگا [ملفوظات فارسی ص:۴۰] یعنی ریاضی میں شاہ رفیع الدین کو ایسا بلند مرتبہ حاصل تھا، جو اس فن کی آخری حد اور منتہائے کمال ہے۔

**بقیہ حاشیہ آئندہ صفحہ پر**

اگرچہ شاہ صاحب کا یہ فتویٰ، مفتی الٰہی بخش کے قلم سے نہیں ہے، غالبًا مفتی صاحب کے کسی شاگرد نے، اس بیاض میں نقل کیا ہے، سوادِ خط سے خیال ہوتا ہے کہ، غالبًا مولانا محمد حسین رامپوری [وفات:.....] کی

**بقیہ حاشیہ گذشتہ صفحہ کا**

شاہ رفیع الدین تمام دینی اسلامی علوم، تفسیر، حدیث، فقہ اوران کے متعلقات کے علاوہ، معقول ومنقول، ادب والٰہیات اور عربی کی تمام اصناف سخن پر یکساں مہارت ودسترس رکھتے تھے، بلکہ کہا جا سکتا ہے کہ بعض علوم میں غالبًا حضرت شاہ عبدالعزیز سے بھی آگے تھے۔

شاہ رفیع الدین کی متعدد خود نوشت تحریریں اور فتوے ہمارے ذخیرہ میں موجود ہیں۔ شاہ صاحب کی چھوٹی بڑی بیس سے زائد تصانیف ومؤلفات ہیں، جن میں سے ہر اک اپنے موضوع کی اعلیٰ اور منتخب ترین مصنفات میں شمار کی جاتی ہے، ان میں سے اکثر کتابیں، مولانا صوفی عبدالحمید صاحب نے قلمی نسخوں سے مقابلہ کر کے، عمدہ طریقہ پر شائع کرنے کا اہتمام کیا ہے۔

یہاں اس عنایت کا تذکرہ ضروری ہے کہ راقم سطور جب دوسال قبل گوجرانوالہ حاضر ہوا تھا، اس وقت مولانا کے اہل خاندان، خصوصاً مولانا عمار خاں صاحب ناصر زید مجدہ وفضلہ [مدیر الشریعہ] نے مولانا صواتی صاحب کی مرتبہ، حضرت شاہ صاحب کی جملہ کتابیں عنایت فرما کر ممنون فرمایا۔ فجزاہ اللّٰہ خیر الجزاء.

حضرت شاہ رفیع الدین کی ستر سال کی عمر میں، طاعون میں، ۶ رشوال ۱۲۳۳ھ، ۹ راگست ۱۸۱۸ء کو، دہلی میں وفات ہوئی، حضرت شاہ ولی اللہ کے پائیں، منہدیان، دہلی میں دفن کئے گئے۔ مزید معلومات کے لئے دیکھئے:

(۱) حیات ولی: مولوی رحیم بخش دہلوی، ص: ۳۴۰-۳۴۸ [طبع اول، دہلی: شوال ۱۳۱۹ھ]

(۲) ملفوظات شاہ عبدالعزیز، فارسی [طبع اول میرٹھ: ۱۳۱۴ھ]

(۳) یادگار دہلی، سید احمد ولی اللّٰہی۔ [دہلی: ]

(۴) نزہۃ الخواطر، مولانا عبدالحی حسنی۔ ص:..... ج: ۷ [حیدرآباد: ۱۳۹۹ھ-۱۹۷۹ء]

(۵) تاریخ وفات: مدفن اور کتبۂ مزار کے لئے، راقم سطور کے مضامین:

الف: حضرت شاہ ولی اللہ کی تاریخ وفات اوران کے اہل خاندان کے مزارات اوران کے کتبے۔ ماہ نامہ برہان دہلی [رمضان ۱۴۰۳ھ جولائی ۱۹۸۳ء ص: ۳۷ تا ۵۰]

ب: حضرت شاہ ولی اللہ اوران کے اجداد گرامی اور اخلاف کرام [راقم نے اس مضمون کا یہی عنوان رکھا تھا، جس کو رسالہ کے مدیر نے تبدیل کر دیا تھا۔

مجلّہ فکر ونظر، اسلام آباد۔ پاکستان [جولائی، ستمبر ۱۹۸۷ء۔ شوال، ذی الحجہ ۱۴۰۷ھ] ص: ۱۲۲-۱۲۸

تحریر ہے، اگر چہ اس کا قلم کسی قدر باریک ہے، مگر ایک ایک حرف واضح اور صاف ہے۔ یہ فتویٰ فارسی میں ہے۔
افسوس ہے کہ یہ فتویٰ بھی کسی قدر ناقص ہے، اس کے بعض الفاظ پر، جلد ساز نے کاغذ کی پٹی لگادی ہے، جس کی وجہ سے چند الفاظ چھپ گئے ہیں، پڑھے نہیں جاتے۔

شاہ صاحب نے اس فتوے میں تحریر فرمایا ہے، کہ اگر چہ اس ملک کے دارالحرب ہونے [کے حکم] میں اختلاف ہے، لیکن اس میں ترجیح دارالحرب ہونے کو ہے۔ اس کے بعد کسی ملک کے دارالحرب ہونے کی، وجوہات پر مختصر گفتگو فرمائی ہے، اور فیصلہ کیا ہے کہ:

''ایں ہمہ اموراین جا موجود اند، لہٰذا دارالحرب است''

یہ سب معاملات [اور حالات] یہاں موجود ہیں، اس لئے یہ دارالحرب ہے۔

شاہ صاحب نے اپنے اس فتوے میں کوئی فقہی جزئیہ یا عبارت نقل نہیں کی، صرف اس ملک کے [جو مغلوں کے زیر نگیں تھا] دارالحرب ہوجانے کی وجوہات لکھی ہیں۔ اصل فتویٰ ملاحظہ ہو:

# متن فتویٰ حضرت شاہ رفیع الدین دہلوی

## وکتب شیخنا ومولانا الشاہ رفیع الدین سلمہ اللہ الی یوم الدین

''بداں کہ [در] دارالحرب شدن ایں ملک اختلافے است، لیکن راجح دریں باب اثبات است، یعنی دارالحرب گشتہ است۔ تفصیلش آں کہ:

بعضے علماء میگویند کہ دارالاسلام ہرگز دارالحرب نمی شود، وبعضے میگویند کہ اگر یک حکم اسلام جاری باشد، مانند اعلان بہ نماز ومانند آں، دارالحرب......قول راجح آنست، کہ دارالاسلام بسہ شرائط دارالحرب میشود:

**یکے:** آں کہ، مسلمانان قریب الحدود واز استخلاص آں......سعی آں موقوف کنند، خواہ متصل بدارالاسلام باشند، خواہ نہ۔

**دوئم:** آں کہ، ہیچ کس از مسلمانان آں جا، بر معاش خود متصرف امانِ اول، بے امان ایشاں متصرف نمی تواند شد۔

**سویم:** آں کہ کفار آں قدر مستولی نشوند کہ ہر چہ از احکام اسلام......می کنند و ہر چہ خواہند باقی گزارند۔ آرے! اگر بابعضے احکام مناقشہ ندارند، تعرض نکنند، جریان آں فائدہ نمی کند....ثانی داخل است کہ رفع خصومات و فیصل آں، بمرضی کفار باشد، نہ برخلاف آں! و جریان بشوکت کفار باشد، نہ بشوکت اسلام......ایں ہمہ امور ایں جا موجود اند، پس دارالحرب است''

## ترجمہ فتویٰ

ہمارے شیخ اور رہنما، مولانا شاہ رفیع الدین نے لکھا ہے:

معلوم ہو، کہ اس ملک کے دارالحرب ہونے میں اختلاف ہے، لیکن راجح اثبات کا پہلو ہے، یعنی یہ ملک دارالحرب ہوگیا ہے۔ اس کی تفصیل یہ ہے:

بعض علماء کہتے ہیں کہ دارالاسلام کبھی بھی دارالحرب نہیں ہوتا اور بعض علماء یہ کہتے ہیں کہ اگر وہاں اسلام کا ایک حکم بھی جاری ہو، جیسے نماز کا اعلان یا اس جیسی کوئی اور اجازت (وہ ملک) دارالحرب [نہ ہوگا]۔

لیکن قول راجح یہ ہے کہ دارالاسلام تین شرطوں کے ساتھ، دارالحرب ہو جاتا ہے۔

**ایک:** یہ ہے کہ اس کے قریب رہنے والے مسلمانوں نے اس علاقہ کے دارالاسلام بنانے کی کوشش چھوڑ دی ہو، ان کی یہ کوشش ترک کرنا، چاہے دارالاسلام سے قریب نہ ہونے کی وجہ سے ہو، یا اس کے علاوہ کسی اور وجہ سے۔

**دوسرے:** یہ ہے کہ وہاں، مسلمانوں میں سے کوئی بھی مسلمان، پہلی امان کے مطابق، محفوظ و مامون نہ ہو۔[1]

**تیسرے:** یہ ہے کہ وہاں غیر مسلم اس قدر طاقتور اور بااختیار نہ ہو جائیں، کہ اسلام کے احکام میں سے، جس حکم کو چاہیں ختم کر دیں، اور جس حکم کو چاہیں، باقی رکھیں۔ ہاں اگر کچھ اسلامی مسائل و احکامات سے اختلاف و تعارض نہ کریں، تو اس طریقہ کا جاری ہونا فائدہ نہ کرے گا،

(۱) اس کے حاشیہ پر مفتی الٰہی بخش نے مختصر تحریر یا اشارہ لکھا ہے اس کی تحریر بہت ہلکی ہے، کچھ جلد سازی میں حاشیہ کٹ گئی اس لئے سمجھ میں نہیں آیا، اس کے آخر میں لکھا ہے:

ایں شرط کسے نوشتہ یہ شرط کس نے لکھی ہے؟

[یعنی یہ دارالحرب ہی رہے گا] یہ دوسری صورت میں داخل ہے کہ اختلافات کا دور کرنا اور ان کا فیصلہ کرنا، کافروں کی مرضی سے ہو، اس کے خلاف نہ ہو اور سب معاملات کا باقی اور جاری رہنا، کافروں کی قوت ومداخلت سے ہو، مسلمانوں کی شوکت اور اثر سے نہ ہو۔

یہ سب معاملات اور صورتیں یہاں موجود ہیں، اس لئے یہ دارالحرب ہے۔

**شاہ رفیع الدین کے فتوے پر مفتی الٰہی بخش[1] کی تعلیق وتنقید:** مگر حضرت مفتی الٰہی بخش کاندھلوی کو، اپنے دوست اور رفیق وہم سبق کے اس فتوے سے اتفاق نہیں تھا۔ مفتی صاحب نے اس فتوے کے اپنی بیاض میں اندراج کے بعد، اس پر اپنی رائے بھی لکھی ہے۔ مفتی صاحب نے حالات کا اور طرح سے

(۱) مفتی الٰہی بخش نشاط بن مولانا حکیم شیخ محمد عرف شیخ الاسلام صدیقی کاندھلوی، ۱۱۶۲ھ میں پیدا ہوئے، والد محترم سے ابتدائی درسیات پڑھیں، پھر حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی (م۱۲۳۹ھ) کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ہدایۃ النحو سے حدیث کی اعلیٰ ترین کتابوں تک، جملہ معقولات وفنون اور طب کی اعلیٰ درسیات شاہ صاحب سے پڑھیں، اوران میں کمال حاصل کیا۔ شاہ رفیع الدین (م۱۲۳۳ھ) کے ہم درس تھے (نزہۃ الخواطر ص:۲۶۹۔ ج۷) مفتی صاحب، شاہ عبدالعزیز کے شاگردوں میں امتیازی حیثیت رکھتے تھے۔ شاہ صاحب فرماتے تھے:

''میرے شاگردوں میں تین آدمی نہایت لائق اور عمدہ ہیں، مولوی رفیع الدین اور مولوی الٰہی بخش...''

تعلیم مکمل کرنے کے بعد نجیب الدولہ (م۱۱۸۴ھ۔۱۷۷۰ء) کے دربار سے بحیثیت مفتی اول وابستہ ہوئے، ضابطہ خاں کی وفات ۱۲۰۰ھ۔۱۷۸۵ء تک، اسی عہدہ پر فائز رہے۔ ضابطہ خاں کی وفات کے بعد، امیر نگر، بریلی، تھانہ بھون، خورجہ، سہارنپور، کوئٹہ (راجستھان) وغیرہ میں درس وتدریس اور دینی خدمات کا سلسلہ جاری رہا، ملازمت بھی کی۔ آخر عمر میں وطن آگئے تھے، یہیں درس وتدریس وعظ وارشاد اصلاح وہدایت اور معالجات ومطب کے علاوہ، تصنیف وتالیف کا عمل جاری رہا۔ مفتی صاحب کے تلامذہ کی فہرست طویل ہے، جس میں مرزا حسن علی (صغیر) محدث لکھنوی (م۱۲۵۵ھ) مولانا سید محمد قلندر محدث جلال آبادی (م۱۲۶۲ھ) اور مولانا احمد علی محدث سہارنپوری (م۱۲۹۷ھ]) جیسے ممتاز ترین خادمان دین وسنت، کے نام شامل ہیں۔ مولانا عبدالحی حسنی نے لکھا ہے:

درس وافادہ مدۃ عمر وأخذ عنہ خلق لایحصون بحد وعد.

زندگی بھر درس وتدریس میں مشغول رہے، اوران سے بے شمار لوگوں نے استفادہ کیا۔

(الثقافة الاسلامیہ فی الھند ص: ۳۱۱. المجمع العلمی دمشق: ۱۳۷۷ھ۔ ۱۹۵۸ء)

بقیہ حاشیہ آئندہ صفحہ پر

مطالعہ وتجزیہ کیا ہے، حضرت قاضی صاحب اور شاہ صاحب، دونوں نے اپنے فتاویٰ میں مغل حکومت کے زوال اور اس کے نتیجہ میں سرگرم، غیر اسلامی گروہوں قوتوں کے اثر ونفوذ کو، اپنے فتاویٰ کی اساس بنایا ہے۔ مفتی صاحب نے، سیاسی، سماجی حالات سے ہٹ کر، اراضی وجائدادوں پر پرانے قبضوں، ان سے متعلق، مسائل اور اختلافات کے، دینی شرعی فیصلوں اور انتظامی ترتیب پر، اپنے فیصلہ کی بنیاد رکھی ہے کہ تمام لوگ خصوصاً مسلمان، اپنی اپنی جائدادوں پر قابض ہیں، ان میں ہر طرح سے ترمیم وتصرف کر سکتے ہیں۔

مفتی صاحب نے تحریر کیا ہے کہ، پرانا نظام قضات بدستور ہے کہ تمام معاملات قاضیوں کے سامنے پیش ہوتے ہیں اور شریعت کی روشنی میں ان کے فیصلے صادر کئے جاتے ہیں، یعنی نظام شریعت ایک حد تک موجود اور نافذ ہے، مسلمان اپنے معاملات میں فی الجملہ آزاد ہیں، اس لئے اس ملک کو جو دارالاسلام تھا، دارالحرب نہیں کہا جاسکتا۔ مفتی صاحب نے لکھا ہے کہ جائدادوں کی خرید وفروخت پر کوئی پابندی نہیں ہے،

**بقیہ حاشیہ گذشتہ صفحہ کا**

حدیث، فقہ، تفسیر، تجوید، تاریخ [تذکرہ وسوانح، رجال وطبقات] عقائد، کلام، منطق، فلسفہ، نحو، صرف، طب، تصوف، ادب، نظم ونثر عربی اردو فارسی نجوم، جفر، رمل وغیرہ موضوعات پر ایک سو پندرہ تصانیف ومؤلفات ترجموں اور شرحوں کا اب تک علم ہوا ہے، امید ہے کہ اور بھی ہوں گی۔ مولانا احتشام الحسن صاحب نے، مشائخ کاندھلہ میں صرف چونتیس تالیفات کا ذکر کیا ہے۔

مفتی الٰہی بخش کی تالیفات میں سے خاتمہ مثنوی مولانا روم، مشہور ہے، جو ۱۲۱۶ھ [۱۸۰۱ء] کی تالیف ہے۔ خاتمہ مثنوی، پہلی مرتبہ ۱۲۸۲ھ۔۱۸۶۶ء میں نول کشور پریس لکھنؤ سے چھپا تھا، اس کے بعد سے ہندوستان میں شائع مثنوی کے ہر اک ایڈیشن کے ساتھ چھپ رہا ہے۔

۱۵ر جمادی الاخریٰ ۱۲۴۵ھ [۱۳ر دسمبر ۱۸۲۹ء] کو کاندھلہ میں وفات ہوئی، کریم الدین پانی پتی نے مفتی صاحب کی وفات ۱۲۵۰ھ میں لکھی ہے، جو صحیح نہیں ہے۔ مزید معلومات کے لئے دیکھئے: **حدیقۃ الإفراح احمد بن محمد یمنی شروانی**، ص: ۴۲۵، ۴۲۸ [کلکتہ ۱۲۲۹ھ] سفینہ رحمانی عبدالرحمٰن حیرت جھنجھانوی، ص: ۷۶، ۷۷ [لکھنؤ ۱۸۸۴ء] فرائد الدہر، مولوی کریم الدین پانی پتی، ص: ۳۸۷، [مطبع العلوم مدرسہ دہلی ۱۸۴۷ء] تذکرہ مفتی الٰہی بخش قلمی، مؤلفہ مولانا محمد سلیمان کاندھلوی، [نسخہ مؤلف] حالات براختتام مثنوی ص: ۷۹-۹۰ [محمود المطابع کانپور ۱۳۱۹ھ] نزہۃ الخواطر ص: ۷۰ ج: ۷ مشائخ کاندھلہ ص: ۵۰-۱۱۲ [اشاعت دینیات دہلی بلا سنہ] مختصر تذکرہ حضرت مفتی الٰہی بخش نشاط کاندھلوی، تالیف نور الحسن راشد کاندھلوی۔ [کاندھلہ: ۱۴۲۲ھ۔ ۲۰۰۱ء]

اوراگر کوئی اختلاف ہوجائے، کسی کی جائداد پرکوئی ناجائز قبضہ کرنا،یااس کی حدود میں کچھ ترمیم کرنا چاہے،تو زمین کا مالک،اس کے لئے شاہی فرامین اوردستاویزات کی روشنی میں دعویٰ کرسکتا ہے یہ دعویٰ اسلامی قانون اورطریقۂ شہادت کے مطابق سناجاتا ہے،اسی طرح اس کا فیصلہ صادر کیا جاتا ہے، قضات کے فیصلے مؤثر وکارفرما ہوتے ہوئے،اس ملک کو دارالحرب کیسے کہا جاسکتا ہے۔؟اس تحریراور نقطہ نظر کا مطالعہ بھی،افادیت سے خالی نہیں،اس لئے اس کوبھی پڑھ لیناچاہئے۔مفتی صاحب نے لکھاہے:

**قلت:** چوں شروط ثلاثہ دردارالکفر شدن قول راجح معتبراست،وآں شروط رادر برہان، وغرائب،وحمادیہ،ودرمختار،وفتاویٰ سراجیہ مفصل نوشتہ است،ومنجملہ آں ایں ست،کہ: ’’**ان لایبقی مسلم اوذمی آمنا بالامان الاول علی نفسہ**‘‘چوں ایں شرط متحقق ست،بلکہ ہمہ سکّان برنفس خود بامان اول امین اند،بلکہ برمعاش خود بموجب اسنادوفرامین سلاطین قابض اند،آرے!اگربا کسے مناقشہ می کنند،بحجت کواغذ معلیٰ،یاباتوفیر کواغذ اراضی معترض میشوند،وقضایا را از قضات اسلام،فیصل می دہانند،ودرعدالت خود بموجب حکم قضات ومفتیان دین محمدی،عمل می نمایند۔وبادشاہ اسلام رااز ملک ہرسال مبلغ میدہند، واطاعت اومی نمایند،وخودرانائب بادشاہ ونوکروفدوی اومی شناسند،اگرچہ محصول ملک تمام نمی دہند،اوتاقتے کہ یابند.......ہم دہند۔بادشاہ اسلام را....... باشند۔

واگراز راہ ظلم عاملے یافوجدارے بکسے،ویابمعیشت تعرض رساند،ازیں قدرامان ہرکس مرتفع نمی شود،وایں کہ تصرف نکند،ایں قاعدہ ہمہ حکام است،برائے تحقیق است،وخلط کردن خالصہ درارض خراجی عمل می آرند،امان اول رانقض نمی کند۔پس تمملک دارالحرب نشدہ است،بہرحال دریں باب حکم بردارالاسلام بدارالحرب شدن،ومقتضی ہمیں است کہ۔۔۔۔جانب اسلام نمایند،چنانکہ ازابراہیم شاہی گذشت۔اخذربا، بربنارواج دربلاد مسلمین نباید،وگناہ برعامۂ مسلمین درتوطن لازم آید۔

**ترجمہ:** میں[مفتی الٰہی بخش]کہتاہوں چوں کہ[دارالاسلام کے]دارالکفر ہونے میں،

تین شرطوں کا پایا جانا معتبر ہے اور یہ شرائط برہان میں، غرائب میں، فتاوی حمادیہ اور درمختار اور فتاویٰ سراجیہ میں مفصل لکھی ہیں، ان میں سے یہ ہے:

اس میں کوئی مسلمان اور ذمی اپنے کو [مامون اور پرانے بادشاہوں کے دیئے ہوئے امن کے مطابق] محفوظ نہ سمجھے۔

چوں کہ یہ شرط [یہاں] موجود اور متحقق ہے، یہاں کے سب رہنے والے، اپنے جان و مال کے لئے، پہلی روایات کے مطابق محفوظ ہیں، بلکہ اپنی آمدنی کے ذرائع [زمین وغیرہ] پر بادشاہوں کے فرامین اور دوسری دستاویزات [کی وجہ] سے قابض ہیں، بلاشبہ! اگر ان سے کوئی اختلاف [یا جھگڑا] کرے، تو اعلیٰ درجہ کی [شاہی] دستاویزات یا زمین کی ملکیت کے کاغذات [کی مدد] سے، اس پر اعتراض [اور دعویٰ] ہوجاتا ہے۔ اور تمام معاملات واختلافات کا، قاضیان اسلام فیصلہ دیتے ہیں اور اپنی عدالتوں میں، قاضیوں اور دین محمدی کے مفتیوں کے احکامات پر عمل کرتے ہیں۔

اور اس ملک پر قابض لوگ، ہر سال بادشاہ اسلام کو بڑی رقم دیتے ہیں اور اس کی اطاعت کرتے ہیں، اور خود کو بادشاہ کا نوکر اور اس کا نیاز مند سمجھتے ہیں۔ اگر چہ یہ لوگ ملک کا تمام محصول بادشاہ کو نہیں دیتے، جب تک کہ اس کو .......... پابند نہیں پاتے، لیکن ......بھی دیتے ہیں اور بادشاہ اسلام کو ......ہوں گے، اگر کوئی سرکاری ملازم یا سپاہی ظلم کرتے ہوئے، کسی کے سامان معاش میں مداخلت کرتا ہے۔

اس قدر امن کسی شخص سے بھی ختم نہیں ہوا، اور یہ بھی کہ [کسی شخص کی مملوکہ] جائداد اور ...... پر بلا انتظامی ذمہ داران [پولیس] اور معتبر سرکاری کاغذات کے [قبضہ یا دعویٰ] نہیں کرتے ہیں، یہ ہندوستان کے تمام افسران کا ضابطہ ہے اور یہ تحقیق کے لئے ہے۔ اور خالصہ کی زمین کو، خراجی زمین کی طرح عمل میں لاتے ہیں [مگر یہ کام] امان اول کو ختم نہیں کرتا ہے، اس لئے یہ ملک دارالحرب نہیں ہوا ہے۔

بہر حال اس معاملہ میں، دارالاسلام کے دارالحرب ہونے کا حکم اس کا [حق] اور تقاضہ یہ

ہے کہ اس میں........اطراف کے پہلو کو [نمایاں اور] واضح دکھائیں، جیسا کہ [فتاویٰ] ابراہیم شاہی کے حوالہ سے گزرا ہے۔

مسلمانوں کے علاقوں میں سود لینے کا رواج نہ ہونا چاہئے، اس کا گناہ وہاں رہنے والے مسلمانوں پر آتا ہے۔

اس فتوے کے آخر میں مفتی صاحب نے لکھا ہے، کہ یہ بات ابراہیم شاہی کے حوالہ سے گزر گئی ہے، لیکن مفتی صاحب کی تحریر اور شاہ رفیع الدین کے فتوے، دونوں میں فتاویٰ ابراہیم شاہی کا کچھ تذکرہ نہیں آیا، اس لئے یہاں یہ حوالہ بے محل معلوم ہورہا ہے، ممکن ہے اس وقت کوئی اور تحریر بھی سامنے آئی ہو یا لکھی گئی ہو، جس میں ابراہیم شاہی کا حوالہ ہو۔ دوسرے آخری سطور میں، ربا سود کے مسلم بستیوں میں رواج کی برائی کا تذکرہ ہے، یہ بات اگرچہ اپنی جگہ صحیح اور حق ہے مگر شاہ رفیع الدین کے فتوے میں اس کا بھی کچھ تذکرہ نہیں۔ مفتی صاحب نے بہ ظاہر اس کے ذریعہ سے، دارالحرب میں عقود فاسدہ کے جواز یا گنجائش کے، کسی فتوے پر بند لگایا ہے اور اس میں صحیح حکم شرعی بیان کردیا ہے۔

**تحریر مولانا مفتی شرف الدین احمد رامپوری:** مفتی شرف الدین[1] صاحب کی یہ تحریر مفتی صاحب کی تالیفات کے ایک مجموعہ میں [جس میں رسالہ فی الخصائص النبویہ علی صاحبہا الف الف صلوٰۃ وتحیۃ اور رسالہ تجوید القرآن اور رسالہ اسمائے بدریینؓ شامل ہیں] سب سے پہلے لگا ہوا ہے۔ اس کی

(۱) **مولانا مفتی شرف الدین احمد رامپوری** پنجاب کے رہنے والے، خاندان سادات میں سے تھے، زندگی کا بڑا حصہ رام پور میں گزرا، تفصیلی حالات دریافت نہیں۔ علم وفضل میں بلند مرتبہ رکھتے تھے، اس دور کے اکثر ممتاز علماء رام پور نے مفتی صاحب سے استفادہ کیا اور تعلیم حاصل کی۔ دو تین تصانیف علمی یادگار ہیں۔ ۱۲۶۸ھ [۱۸۵۲ء] میں انتقال ہوا۔ معلومات کے لئے دیکھئے:

(۱) وقائع عبدالقادر خانی رام پوری، کا ترجمہ علم وعمل [عبدالقادر خاں مفتی شرف الدین کو دیکھنے والوں میں سے تھے۔] ترجمہ مولوی معین الدین افضل گڈھی۔ حواشی ایوب قادری ص:۷۹-۷۸ جلد اول [کراچی:۱۹۷۰ء]

(۲) تذکرہ کاملان رام پور۔ احمد علی شوق رام پوری ص:......

(۳) نزہۃ الخواطر، مولانا عبدالحی حسنی۔ ص:.....ج:۷ [حیدرآباد:۱۳۹۹ء]

ابتدا ان الفاظ سے ہوئی ہے:

**ماقولهم رحمه الله**، در بارہ جہاد فی سبیل اللہ، کہ در کدام حالت، وبکدام شروط۔ وبر کدام کس فرض عین گردد۔ ودر کدام حالت، وبکدامی شروط، بر کدام کس منجملہ فروض کفایہ باشد۔ بینوا توجروا۔

**ترجمه:** کیا فرماتے ہیں [علمائے کرام] اللہ تعالیٰ آپ پر رحم فرمائے۔ جہاد کے معاملہ میں کہ جہاد فی سبیل اللہ کن حالات میں، کن شرائط کے ساتھ اور کس شخص پر فرض عین ہوتا ہے اور کس حالت میں، کن شرائط کے ساتھ اور کس شخص پر فرائض کفایہ میں سے ہوگا؟

مفتی شرف الدین احمد کی یہ تحریر بھی مفتی الٰہی بخش صاحب کے قلم سے نہیں ہے، بلکہ اس تحریر کی آخری سطور سے خیال ہوتا ہے کہ یہ خود مفتی شرف الدین احمد کے قلم کی یادگار رہے، لکھا ہے:

الراقم اضعف عباد اللہ الصمد شرف الدین محمد۔ فقط

یہ رسالہ فارسی میں ہے، پانچ صفحات پر مشتمل ہے، تاریخ وسنہ کتابت درج نہیں ہے۔

# شیخ الہند کے مقدمۂ ترجمۂ قرآن مجید کے

## دو علیحدہ متن، یا دو مطبوعہ نسخے اور ان کے اختلافات

### ترجمۂ شیخ الہند کی تالیف میں، شریک عمل علمائے کرام، پہلی طباعت، افادات شیخ الہند کی تکمیل کے لئے کوشش، ان کے مرتبین اور متعلقہ چند معلومات

نور الحسن راشد کاندھلوی

اردو زبان میں قرآن کریم کے جو ترجمے سب سے زیادہ چھپتے اور پڑھے جاتے ہیں، شیخ الہند حضرت مولانا محمود حسن [ولادت:۱۲۶۸ھ، ۱۸۵۱ء۔ وفات:۱۸/ربیع الاول ۱۳۳۹ھ، ۳/نومبر ۱۹۲۰ء] کا ترجمہ قرآن کریم [موضح فرقان] نیز اسکے افادات اور حاشیے، مرتبہ علامہ شبیر احمد عثمانی [ولادت:تقریبا ۱۳۰۵ھ، وفات:۲۲/صفر ۱۳۶۹ھ، ۱۳/دسمبر ۱۹۴۹ء] کثرت طباعت واستفادہ میں غالباً سب سے بڑھ کر ہیں۔ یہ ترجمہ گذشتہ نوے سال [پہلی طباعت ۱۳۴۴ھ، ۱۹۲۳ء] سے موجودہ دور تک، کتنی مرتبہ چھپا، اس کا حساب بلکہ اندازہ کرنا بھی آسان نہیں، مگر ہمارے یہاں جس طرح اور متعدد بڑی، نہایت مفید اور مقبول عام، علمی دینی خدمات، [قرآن مجید، تفسیر، حدیث وغیرہ کی اہم ترین کتابوں] کے لئے جیسا چل رہا ہے، چلنے دو، ہونے دو، رہنے دو، کی روایت عام ہے۔ بنیادی اصولی فنی متون کی طباعتوں اور انکی درستگی متن کا کچھ اہتمام، یا اس کے لئے دیرپا قابل عمل منصوبہ کی تشکیل، کثرت سے چھپنے اور متواتر مطالعہ واستفادہ میں رہنے والی کتابوں پر، علمی تحقیقی تنقیدی نظر کا، شاید خیال ہی نہیں آتا، بار بار تصحیح اور علمی نظر کا تو معمول ہی ختم ہو گیا، حال آں کہ اہم ترین فنی مراجع بھی، بار بار اہل علم، اہل نظر کی توجہ چاہتے ہیں، کہ ان میں جو غلطی در آئی ہو، جو سہو کتابت ہو گیا ہو اور ایک ہی کتاب کی مختلف مطابع اور اداروں سے متواتر چھپائی کی وجہ سے، ان میں جو تغیر آ گیا ہو، فرو گذاشتیں ہو گئی ہوں، ان کی بروقت تصحیح کا انتظام ہو، قدیم معتبر و معتمد اور صحیح ترین مطبوعہ نسخوں سے ان کا مقابلہ اور اپنی ضرورت کے علاوہ، اپنے شاگردوں، خصوصاً ایسے نئے مدرسین کے لئے [جو درسی کتابوں کی کتابت وطباعت کی کمزوریوں کو نہیں سمجھتے اور ان کی وجہ سے راہ سے بے راہ ہوتے رہتے

ہیں]علمی درسی متون کی تحقیق بلاشبہ نہایت ضروری ہے، لیکن برصغیر کے ایک دو بڑے اداروں یا ناشرین کے علاوہ، جو اپنی تجارتی ضرورتوں سے چند کتابوں کی تصحیح و مقابلہ کے کام پر کچھ توجہ رکھتے ہیں، عموماً ہمارے علمی حلقوں کا اس سے کچھ لینا دینا نہیں، کہ ان کتابوں میں کیا ہورہا ہے، مصنف کے الفاظ کیا تھے، کیا بن گئے ہیں، کون کون سی عبارتیں یا عنوانات، کہاں سے کہاں پہنچ گئے، کہاں سے کس قدر عبارت ساقط ہوگئی، کونسے الفاظ کم ہوگئے ہیں، یا بڑھا دیئے گئے، یہ غلطی کس سے سرزد ہوئی، کسی بھی بات کی تحقیق و تلاش کجا، اس کی طرف ذرا سی توجہ بھی نہیں ہے، حال آں کہ یہ کام تمام دینی تعلیمی اداروں، ملت کے دینی علمی مستقبل کی تعمیر، عالی شان ملی ورثہ کی حفاظت اور اس کو آئندہ نسلوں تک، صحیح حالت میں پہنچانے کے لئے نہایت ضروری ہے۔ اگر ہمارے بڑے علمائے کرام اور بڑے دینی تعلیمی ادارے، اس مقصد کے لئے ایک منصوبہ بنا کر، ایک بڑا بجٹ مقرر کر کے، نوجوانوں، ذی استعداد فارغین کو، اس مبارک اور ضروری کام پر لگائیں، تو ان شاءاللہ تعالیٰ علم کا ایک نیا چمنستان آباد ہوسکتا ہے۔

اس قسم کی کتابوں میں ممتاز درسیات و مراجع کے علاوہ، قرآن کریم کے اہم ترین ترجمے اور وہ دینی کتابیں بھی شامل ہوسکتی ہیں، جن سے ہمہ وقت رجوع اور استفادہ کیا جاتا ہے، مگر کثرت طباعت کی وجہ سے ان میں کثیر اغلاط اور تصحیف متن درآئی ہے، لیکن اکثر پڑھنے والوں کو یہ معلوم ہی نہیں، کہ جو اشاعت ہمارے سامنے ہے، وہ اعتبار و استناد کے لحاظ سے کس درجہ کی ہے، اس پر پورا اعتماد کیا جاسکتا ہے یا نہیں، اس کے کسی پہلو کی تحقیق، تصحیح و مراجعت ضروری ہے، یا نہیں۔

ایسی ہی چند قابل توجہ دستاویزی نوعیت اور عام استفادہ کی نہایت ضروری چیزوں میں سے ایک، شیخ الہند، حضرت مولانا محمود حسن رحمہ اللہ کے ترجمۂ قرآن کریم ''موضح فرقان'' کا مقدمہ بھی شامل ہے۔

یہ مقدمہ ترجمۂ شیخ الہند کی پہلی طباعت مدینہ پریس بجنور: ۱۳۴۴ھ [۱۹۲۳ء] سے اس وقت تک، ترجمہ شیخ الہند کی تمام اشاعتوں کے ساتھ شامل ہے [ترجمہ شیخ الہند کی غالباً تین، چار اشاعتیں ایسی بھی ہیں جن میں یہ مقدمہ شامل نہیں] مگر راقم سطور کی معلومات میں آج تک یہ مقدمہ، اس کے علمی فنی گوشے، اس کے اہم مندرجات، کسی فاضل کی توجہ کا محور نہیں بنے اور اس مقدمہ پر کوئی مفصل تحریر، تجزیہ اور تنقیح بھی سامنے نہیں آئی۔ اس سے بھی بڑھ کر یہ ہے کہ یہ مقدمہ جو حضرت شیخ الہند کی اس عظیم خدمت کی روح اور اس ترجمہ میں شیخ الہند کے مقاصد کا ترجمان، ترجمہ قرآن کریم میں شیخ الہند کے اصولوں، اس سے پہلے

اردو ترجموں میں ترمیم واصلاح کی ضرورت پر شیخ کے نظریات اور قدیم اردو ترجموں کی بعض تعبیرات میں ترمیم اور اہل زمانہ کے لئے قرآن شریف کے مطالب ومفہوم کو آسان کرنے اور ہر ایک تک قرآن کریم کا پیام پہنچانے کی اس تدبیر کا پس منظر کیا ہے؟ اس ترجمہ شیخ الہند کی کیا خصوصیات وامتیازات ہیں؟ اس مقدمہ میں ان سب کا تذکرہ اور نہایت قیمتی چشم کشا بحثیں ہیں، بعض اور مباحث پر اہم اشارات، اور تبصرے ہیں۔

مگر جب آج تک کسی نے اس پر، بھی غور نہیں فرمایا کہ حضرت شیخ الہند سے منسوب یہ گراں بہا، گراں قدر مقدمہ، جب حضرت شیخ الہند کی حیات [۱۳۳۹ھ] میں شائع ہونے کے لئے، پریس جاچکا تھا اور شیخ کی وفات کے فوراً بعد، چھپ کر پریس سے آ گیا تھا، تو اس پہلی اشاعت کے متن سے معروف ومطبوعہ مقدمہ کا متن، کیوں بہت مختلف ہے، بعد کی معروف اشاعت میں اور اس مقدمہ کے مشتملات میں فرق کیوں ہے؟ بعد کی طباعتوں میں کثیر ترمیمات واضافات اور تغیرات ہیں، اس دوسری اشاعت یا مقدمہ کے متعلق کیا رائے قائم کی جائے، یہ ترمیمیں واضافے کس نے اور کس وقت کئے ہیں؟ اسکے متعلق اہل علم کی کیا رائے اور فیصلہ ہے؟ نیز ان دونوں میں سے کس اشاعت کو اصل ومعتمد سمجھا جائے؛ کس کو متاخر اور ثانوی قرار دیا جائے؟ یہ سوال بھی جواب چاہتا ہے کہ کیا یہ ترمیمات واضافات، شیخ الہند کی ہدایت کے مطابق، ان کی سرپرستی میں، یا ان کی زندگی میں ہوئے؟ یا شیخ کے علم واطلاع کے بغیر اور ان کی وفات کے بعد، وجود میں آئے؟ اگر ایسا ہے تو اس کثیر حذف واضافے کے بعد، اس مقدمہ کا شیخ الہند سے انتساب، کس حد تک معتبر اور علمی روایات کے مطابق ہوگا؟ مگر آج تک اس پر اس حیثیت سے توجہ نہیں کی گئی، بلکہ ابھی تک تو خود اصل ترجمہ کے بعض متعلقات بھی، فاضلین کی توجہ کے منتظر اور تشنۂ تحقیق ہیں۔ ترجمہ شیخ الہند کے بعد اردو میں قرآن مجید کے جو ترجمے ہوئے، ان پر ترجمۂ شیخ الہند نے، کس طرح کے اور کیا کیا اثرات قائم کئے؟ اس کے کیا کیا منافع اور ثمرات ظاہر ہوئے؟ اور اس ترجمہ کے بعد سے، عصر حاضر تک، خود اس ترجمہ میں کن اصلاحات کی ضرورت محسوس ہو رہی ہے؟ میری ناچیز معلومات میں ان موضوعات وعنوانات کے کسی گوشہ پر بھی، مفصل مقالہ یا کتاب تو کیا، شاید اچھا مضمون بھی نہیں لکھا گیا۔

موضح فرقان [ترجمہ شیخ الہند] کے معروف ومتداول نسخوں کا، حضرت مترجم کے اصل نسخہ، یا کم سے کم سب سے پہلی طباعت سے، حرفاً حرفاً مقابلہ اور ترجمہ شیخ الہند کی ایک نئی صحیح ومستند نسخہ کی طباعت کا التزام اور اس ترجمہ کی خصوصیات ومتعلقات کا مفصل جائزہ، اہل علم ونظر کی ایک معتبر جماعت کی توجہ اور خاصا وقت

چاہتا ہے، اس بڑی خدمت کی جانب توجہ دلانے اور انگلی کٹا کر شہیدوں میں داخل ہونے کے خیال سے، یہاں صرف مقدمہ ترجمۂ شیخ الہند کے متعلق، چند ابتدائی معروضات پیش کی جائیں گی، مقدمہ ترجمہ شیخ الہند کے قدیم وجدید طباعتوں کے متون میں، بنیادی اختلافات کی تفصیل اور اس کے بعض متعلقات کی معلومات پیش کرنے سے پہلے، ضروری ہے کہ ترجمہ شیخ الہند یعنی موضح فرقان، کی تالیف، اس کی طباعت، اس کے حواشی کی ترتیب وتالیف اور ان کی مکمل اشاعت کے متعلق، بعض گوشے واضح کردیئے جائیں۔ کیوں کہ یہ معلومات واطلاعات بھی آج تک کہیں یک جا نہیں کی گئی ہیں، اس لئے ان کا یک جا مطالعہ ترجمہ شیخ الہند کے کئی عنوانات کو نمایاں کرے گا، اس کے مطالعہ سے اہل علم وکمال کی نگاہیں مزید گوشوں کو آشکارا فرمائیں گیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ! [1]

**شیخ الہند کا ترجمہ قرآن، پس منظر:** برصغیر ہند میں قرآن کریم کے ترجموں کی روایت بہت پرانی اور خاصی مستحکم تھی، لیکن اس کی تجدید اور مستقبل قریب وبعید میں قرآن کریم کی خدمات اور مسلمانان ہند میں اس کا ذوق عام کرنے اور ہر اک طالب ہدایت اور مسافرین راہ خدا کو، صدق ویقین اور نجات کی صراط مستقیم تک پہنچانے میں، سب سے بڑا اور اہم ترین حصہ، حضرت شاہ ولی اللہ اور ان کے خانوادۂ گرامی منزلت کا ہے۔ جس کی ابتدا حضرت شاہ صاحب کی ''الزہراوین'' سے ہوئی اور یہ سلسلہ فتح الرحمٰن، فتح العزیز اور بالآخر موضح قرآن حضرت شاہ عبدالقادر تک پہنچا اور برصغیر ہند کی قرآنی خدمات کا مینارۂ نور اور خدمت قرآن مجید کی راہ کا سنگ میل بن گیا۔

یہ بات بلا تکلف وتأمل کہی جاسکتی ہے کہ گذشتہ ڈھائی سو سال میں، ہندپاکستان میں خدمت قرآن مجید کے حوالہ سے جو بھی کام ہوئے ہیں، جس قدر بھی خدمات انجام دی گئی ہیں اور جو ترجمے وغیرہ وجود میں آئے ہیں، وہ سب ہی اسی خاندان کے نقوش قدم کی پیروی کرکے، خصوصاً موضح قرآن کی روشنی اور اس سے استفادہ کرتے ہوئے، مرتب ومکمل ہوئے ہیں۔

(۱) شیخ الہند کے ترجمہ کے امتیازات، علمی فنی خصوصیات، بعد کے ترجموں پر اس کے اثرات، یا اس کے مقدمہ کے مندرجات اور تفصیلی جائزہ پر کوئی قابل ذکر کام بلکہ اچھا مضمون بھی میرے علم میں نہیں ہے۔ مولانا اخلاق حسین قاسمی دہلوی اور مولانا انوار خورشید لاہور کی، شیخ الہند اور فاضل بریلوی، احمد رضا خاں صاحب کے ترجمہ کے تقابل پر، ایک ایک کتاب چھپی تھی مگر دونوں میں شیخ الہند کے مقدمہ کا مفصل تذکرہ ومطالعہ شامل نہیں ہے۔

یوں تو موضح قرآن ترجمۂ حضرت شاہ عبدالقادر کے بعد، قرآن کے اردو میں ترجموں کا ایک طاقت ور نظام یا معمول شروع ہو گیا تھا،[1] اور ڈپٹی نذیر احمد صاحب کے ترجمہ قرآن مجید تک اردو میں دس بارہ ترجمے وجود میں آ گئے تھے، جو علیحدہ، یا ان مترجمین کی مؤلفہ قرآن کریم کی تفسیروں کے ساتھ، شائع ہو چکے تھے مگر ترجمہ حضرت شاہ عبدالقادر کے بعد سب سے پہلے، جس ترجمہ نے عام مقبولیت حاصل کی، اس کی اشاعت ایک لاکھ تک پہنچی، وہ ڈپٹی نذیر احمد [بجنوری ثم دہلوی] کا ترجمۂ قرآن مجید ہے، جو ۱۳۱۴ھ [۱۸۹۶ء] میں مرتب و مکمل ہوا۔[2] یہ ترجمہ چوں کہ خاص طلب اور ضرورت کے وقت سامنے آیا تھا، اس لئے اس کی تیزی سے فروخت اور اشاعت ہوئی، اس ترجمہ کو اس طبقہ میں بہت پذیرائی ملی، جو ۱۸۵۷ء کے بعد کے حالات نیز سرسید احمد کے خیالات سے کسی درجہ میں متأثر تھا، مگر اس ترجمہ میں، قرآن مجید کے مقاصد و مطالب کی ترجمانی اور زبان و بیان کے لحاظ سے بھی بہت سے مقامات پر غلطی اور متعینہ حدود سے انحراف ہو گیا تھا، اسی لئے اس پر متعدد علمی تنقیدیں لکھی گئیں، مفصل تبصرے بھی کئے گئے، یہ سب چیزیں چھپیں اور ان سے استفادہ بھی ہوا۔ ایک صاحب نے خود مولانا ڈپٹی نذیر احمد صاحب سے براہ راست خط و کتابت کی اور اس مفید مجموعۂ مراسلت کو، مرتب کر کے شائع بھی کر دیا تھا۔ اگرچہ ڈپٹی نذیر احمد کے ترجمہ سے پہلے ایک

---

(۱) ممکن ہے یہاں بعض پڑھنے والوں کو ترجمہ قرآن مجید منسوب بہ شاہ رفیع الدین کی یاد اور خیال آئے، اس لئے یہ وضاحت ضروری ہے کہ اردو میں قرآن کریم کے ایک معروف اردو ترجمہ کا، حضرت شاہ رفیع الدین سے انتساب، علمی طور سے ثابت نہیں۔ تفصیلات کے لئے ملاحظہ ہو: راقم سطور کا مضمون، یہ مضمون مجلّہ فکر و نظر اسلام آباد [پاکستان] کو چھپنے کے لئے بھیجا گیا تھا جو فکر و نظر کی اشاعت شعبان/ ذی قعدہ ۱۴۲۵ھ [اکتوبر، دسمبر ۲۰۰۴ء] میں چھپا ہے، مگر اس مضمون کے عنوان و مطالب، حد یہ کہ اہم نادر ترین کتابوں سے اخذ اقتباس میں بھی، حق مدیر کے نام پر، ایسی ترمیمات اور تغیرات کئے گئے، جس سے یہ مضمون تقریباً بے مقصد ہو گیا تھا۔ کوئی بتائے تو سہی، کہ جن عقل مندوں کو شاہ عبدالقادر کے ترجمہ قرآن مجید، موضح قرآن اور ترجمہ منسوب بہ شاہ رفیع الدین کا فرق معلوم نہیں اور وہ ترجمہ شاہ رفیع الدین کا نام موضح قرآن لکھ رہے ہوں، انہیں ایسے مضامین میں ترمیم کا کیا حق ہے؟ ان کو تو ایسے مضامین و مقالات شاید پڑھنے بھی نہیں چاہئیں۔ اس شمارہ میں اس مضمون کے ساتھ یہی زیادتی نہیں کی گئی، بلکہ ستم بالائے ستم یہ ہوا کہ اہم مخطوطات اور نادر ترین مطبوعہ مآخذ کے اقتباسات کی عبارتیں تبدیل کر دی گئیں۔ میں نے یہ دیکھا تو اس وقت کے مدیر کو لکھا کہ یہ کیا حرکت ہے! جواب ملا کہ مضامین تین تین ماہرین کو بھیجے جاتے ہیں، ان کی رائے اور ترمیمات کے بعد ہی چھاپے جاتے ہیں، میں نے پھر دریافت کیا کہ بمہربانی ان بے خبر ماہرین کے نام لکھئے، جو قرآن کریم کے معروف و مشہور اردو ترجموں سے اس قدر بے خبر اور نا آشنا ہیں، اس خط کا آج تک جواب نہیں ملا۔ کس سے شکایت کی جائے؟ یہ مضمون بعد میں ہندوستان میں دو تین رسائل میں شائع ہو گیا تھا۔

(۲) مقدمہ ڈپٹی نذیر احمد، بر ترجمہ قرآن مجید ص:۸، [دہلی: ۱۳۴۳ھ/۱۹۲۴ء] ڈپٹی نذیر احمد کا ترجمہ ۱۸۹۵ء [۱۳۱۲ھ] میں مطبع قاسمی دہلی سے پہلی مرتبہ شائع ہوا۔

اور ترجمہ بھی چھپ کر عام ہو چکا تھا، یہ ترجمہ مولانا عبدالحق حقانی کی گراں قدر اور علوم قرآنی کی جامع ،مشہور تفسیر،تفسیر حقانی کے ساتھ شامل ہے۔[۱] مولانا حقانی نے صراحت کی ہے کہ یہ ترجمہ خود میرا کیا ہوا ہے،لیکن یہ ترجمہ تفسیر حقانی سے الگ ہو کر نہیں چھپا،اس لئے اس کی ویسی شہرت اور تعارف نہیں ہوا،جیسا اور ترجموں کا تعارف ہے۔اس کے بعد سب سے پہلے مولانا عاشق الٰہی میرٹھی کا ترجمہ قرآن مجید وجود میں آیا اور شائع ہوا،[۲] اس کے بعد مولانا فتح محمد جالندھری کا ترجمہ ٔقرآن مجید شائع ہوا،[۳] چوتھا نہایت اہم ترجمہ حضرت مولانا اشرف علی تھانوی کے مبارک قلم کا ہے[۴] ان تینوں کے بعد شیخ الہند،مولانا محمود حسن نے،اسی طرح کی ایک اور خدمت قرآن کا ارادہ فرمایا۔[۵] شیخ الہند کا یہ ترجمہ،ڈپٹی نذیر احمد اور حضرت مولانا تھانوی وغیرہ کے کام کی توسیع بھی ہے اور ان سے اک حد تک مختلف بھی۔

درج بالا چاروں علمائے کرام نے ،قرآن مجید کے اپنے اپنے ذوق ومزاج،اپنے اپنے معیارات اور فکر وبصیرت کے مطابق ترجمے کئے،لیکن شیخ الہند نے اپنے وفورِ علم اور علوے شان کے باوجود، نئے ترجمے کا ارادہ نہیں کیا، بلکہ حضرت شاہ عبدالقادر دہلوی کے موضح قرآن کی تسہیل اور اپنے دور کے لحاظ سے،اس کی معنویت کو مزید واضح کرنے اور اس کی تعبیرات وزبان کو آسان بنانے کی کوشش کی۔مقدمہ ٔترجمہ قرآن مجید شیخ الہند،طبع اول بجنور میں،اس کی ان الفاظ میں وضاحت کی گئی ہے:

> ’’اس ننگ خلائق کو یہ خیال ہوا، کہ حضرت شاہ صاحب ممدوح کے مبارک مفید ترجمہ میں، لوگوں کو جو کُلّی دو خلجان ہیں،یعنی ایک بعض الفاظ ومحاورات کا متروک ہو جانا۔دوسرے بعض بعض مواقع میں،ترجمہ کے الفاظ کا مختصر ہونا، جو اصل میں تو ترجمہ کی خوبی تھی،مگر

(۱) ڈپٹی نذیر احمد کا ترجمہ ٔقرآن مجید ۱۳۱۴ھ[۱۸۹۶ء] میں مکمل ہوا،تقریباً اسی دور میں مولانا عبدالحق حقانی دہلوی نے ترجمہ قرآن کا اختتام فرمایا۔

(۲) مولانا عاشق الٰہی کے ترجمہ کی تحریر کا کام ۱۳۱۶ھ[۹۹-۱۸۹۸ء] میں شروع ہوا،۱۳۱۸ھ[۱۹۰۱ء] میں اختتام پذیر ہوا۔

(۳) مولانا فتح محمد کے ترجمہ کی تکمیل کا سنہ محقق طور پر معلوم نہیں،مگر یہ ترجمہ ڈپٹی نذیر احمد کے ترجمہ کے ساتھ ہی مکمل ہو گیا تھا، لیکن اس کی طباعت میں دیر ہوئی،۱۳۲۵ھ[۱۹۰۸ء] میں پہلی مرتبہ شائع کیا گیا۔

(۴) حضرت مولانا تھانوی نے تفسیر بیان القرآن اور ترجمہ قرآن کریم کی تالیف ۱۳۲۳ھ[۱۹۰۵ء] میں شروع فرمائی تھی، جو وسط ۱۳۲۵ھ[۱۹۰۷ء] میں ختم ہوئی۔

(۵) شیخ الہند کا ترجمہ،۱۳۳۶ھ[جولائی ۱۹۱۸ء] میں تکمیل کو پہنچا۔

ابنائے زمانہ کی سہولت پسندی اور مذاق طبیعت کی بدولت، اب یہاں تک نوبت آ گئی کہ جس سے ایسے مفید وقابل قدر ترجمہ کے متروک ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ سو اگر غور واحتیاط کے ساتھ، اُن الفاظ متروکہ کی جگہ الفاظ مستعملہ، لے لئے جاویں اور اختصار واجمال کے موقعوں کو، تدبر کے ساتھ کوئی لفظ مختصر زائد کر کے، کچھ کھول دیا جاوے، تو پھر انشاء اللہ حضرت شاہ صاحب کا یہ صدقہ فاضلہ بھی جاری رہ سکتا ہے اور مسلمانان ہند بھی، اُس کے فوائد مخصوصہ سے خالی نہ رہ جاویں گے۔

اس مضمون کو سوچ سمجھ کر، جو اپنے مکرمین مخلصین کی خدمت میں پیش کیا، تو ان حضرات نے بھی اس عاجز کی رائے سے اتفاق ظاہر فرمایا اور یہی بات دلنشین ہوگئی کہ مستقل ترجمہ سے یہ امر زیادہ مناسب اور مفید ہے، کہ موضح قرآن میں جو شکایت پیدا ہوگئی ہے، اُس کے رفع کرنے میں کوشش کی جاوے۔ جب یہاں تلک نوبت پہنچ چکی، تو یہ عاجز بنام خدا اس خدمت کے انجام دینے کے لئے تیار ہو بیٹھا، گویا دوشالہ میں کمبل سے جگہ جگہ رفو کرنے کا ارادہ کر دیا، جب ایک ثلث قرآن کا ترجمہ کر چکا، تو بوجہ بعض عوارض، ایسا طول طویل حرج پیش آیا، کہ ترجمہ کی تکمیل کی توقع بھی دشوار ہوگئی، مگر بتوفیق الٰہی، عین ایام حرج میں اتنا اطمینان نصیب ہوگیا، کہ ترجمہ موصوف باطمینان ۱۳۳۶ھ میں پورا کرلیا۔"[۱]

مگر جیسا کہ اوپر عرض کیا گیا، میرے خیال میں اس معروف مقدمہ کا شیخ الہند سے انتساب درست نہیں، شیخ کی زندگی میں شائع مقدمہ ترجمۂ قرآن مجید کی صرف آخری سطور آئی ہیں، ابتدائی حصہ، مقدمہ طبع اول، مطبع قاسمی دیو بند میں شامل نہیں۔

**اس ترجمہ کے لئے تحریک:** حضرت شیخ الہند نے مقدمہ ترجمہ قرآن میں، اپنے احباب مکرمین کا نام لئے بغیر، لکھا ہے کہ ترجمہ مکمل ہونے کے بعد:

(۱) مقدمہ ترجمہ شیخ الہند، مشمولہ، ترجمہ شیخ الہند، [بجنور: ۱۳۴۴ھ] اس اشاعت میں صفحات کا شمار اس مقدمہ کے جملہ مضامین ومشتملات کے لحاظ سے ہے، یہ اصل مقدمہ کا دوسرا صفحہ ہے۔
مقدمہ ترجمہ شیخ الہند کی پہلی طباعت کی عبارت اس سے خاصی مختلف اور مختصر ہے۔ ملاحظہ ہو: طبع اول: ص: ۷-۸-۹ [دیو بند: ] [نور]

''ان ہی احباب مکرمین کی خدمت میں اس ترجمہ کو پیش کر کے، تفصیلی نظر کی درخواست کریں گے۔''[۱]

یہ حضرات کون تھے اور کس کی فرمائش پر یہ بڑی خدمت انجام دی گئی، حضرت شیخ الہند کے مقدمہ یا کسی اور تحریر میں وضاحت نہیں ہے، لیکن [شیخ الہند کے معتمد سوانح نگار] مولانا سید اصغر حسین صاحب نے صراحت کی ہے، کہ یہ فرمائش اور اصرار کرنے والے، مولانا شاہ عبدالرحیم رائے پوری تھے۔ مولانا شاہ عبدالرحیم رائے پوری کا عمومی تعارف، ایک بڑے عارف اور نامور مرشد کا ہے، لیکن کم لوگ جانتے ہیں کہ حضرت مولانا رائے پوری، علوم القرآن کے بہت بڑے فاضل، تراجم قرآن کے خاص ماہر، محقق مبصر اور بڑے شناور تھے۔[۲]

مولانا رائے پوری کو قرآن کریم کی تعلیم اس کے مکتب بستی بستی قائم کرنے، قرآن کریم کے الفاظ ومطالب کو، ہر اک مسلمانوں تک پہنچانے کا غیر معمولی شغف تھا، قرآن کریم کی توسیع وتعلیم اور اس کا پیام عام مسلمانوں تک پہنچانے کی فکر میں ہمیشہ مصروف اور بے چین رہتے تھے،[۳] مولانا رائے پوری کی ان ہی خدمات کا ایک اثر، شیخ الہند کا ترجمہ قرآن بھی ہے۔ مولانا اصغر حسین صاحب دیوبندی نے لکھا ہے کہ:

(۱) مقدمہ ترجمہ شیخ الہند ص:........[طبع اول، بجنور]

(۲) مولانا شاہ عبدالرحیم رائے پوری کے قرآن کریم کے غیر معمولی وابستگی، قرآن مجید کے مختلف ترجموں سے واقفیت اور ان کے متعلقات پر نظر، حضرت شاہ صاحب کے کتاب خانہ پر نظر ڈالنے سے، اب بھی کہا جاسکتا ہے، حضرت رائے پوری کا علوم القرآن پر بہت عمدہ، نہایت وسیع کتب خانہ تھا، افسوس ہے کہ اس کی حفاظت کا پوری طرح اہتمام نہیں ہوسکا، اس کا ایک حصہ اب بھی خانقاہ رائے پور [سہارنپور۔ یوپی انڈیا] میں موجود ہے۔

(۳) اس کا اثر یہ تھا کہ پورا پنجاب، حضرت کے قائم کئے ہوئے مکتبوں اور مدرسوں سے آباد و پر بہار تھا، ان مکتبوں میں ہزار ہا ہزار بچے پڑھتے اور قرآن مجید کے علاوہ، متعدد مدرسوں میں اعلیٰ تعلیم بھی حاصل کرتے تھے۔ اسی شغف اور قرآن مجید سے غیر معمولی تعلق کی وجہ سے، حضرت شاہ عبدالرحیم نے اپنے پیر بھائی، مولانا نور محمد لدھیانوی جن کا لدھیانہ میں اپنا ایک بڑا مدرسہ تھا، مکتبوں کا سلسلہ پھیلا ہوا تھا، ایک مطبع جاری تھا، اور اس سے ایک ماہانہ رسالہ بھی چھپتا تھا، اپنے تعاون اور اس سلسلہ کو زیادہ وسعت اور اہتمام کے ساتھ، آگے بڑھانے کے لئے، رائے پور بلالیا تھا۔ اسی اخلاص کا ایک نہایت پر بہار اور دائمی نفع، نورانی قاعدہ کی تالیف بھی تھی، جو مولانا نور محمد صاحب نے حضرت مولانا کی فرمائش پر لکھا تھا، جو تقریباً سو سال سے برصغیر کے اکثر مکتبوں اور تعلیم قرآن مجید کے مقبول اعلیٰ ترین قاعدہ ہے، اور ادھر آٹھ دس سال سے اس کی افادیت کا دائرہ عالم گیر ہوگیا ہے، تعجب ہے کہ بہت سے عرب ملکوں میں تعلیم قرآن مجید کی ابتداء، اسی نورانی قاعدہ سے ہوتی ہے، کم سے کم تین عربی ترجمے اور ان کی متعدد طباعتیں، میری نظر سے گزری ہیں، اسی طرح یورپ امریکہ، کناڈا وغیرہ سب جگہ، یہی قاعدہ معمول ومروج بلکہ نہایت مقبول ہے۔

''بعض اہل علم کی استدعا اور بہت سے مصالح اور حضرت مولانا عبدالرحیم صاحب رائے پوری کی غایت آرزو دیکھ کر، حضرت مولانا کو قرآن مجید کا ترجمہ کرنے کا خیال ہوا''[۱]

اس سلسلہ میں ایک روایت میں، مولانا قاری محمد طیب صاحب کے حوالہ سے، مولانا حافظ احمد [خلف حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی] کا نام بھی لیا گیا ہے، کہ مولانا احمد صاحب نے بھی شیخ الہند سے، ترجمہ قرآن مجید کی فرمائش اور اس کے لئے مکرر گذارش کی تھی۔

مگر سوال یہ ہے کہ اس ترجمہ کی ضرورت کیوں محسوس کی گئی، ترجمۂ شیخ الہند [توضیح الفرقان] کی تالیف ۱۳۲۷ھ [۱۹۰۹ء] میں اور اس سے مشکل آٹھ دس سال پہلے، مولانا عاشق الٰہی میرٹھی نے قرآن مجید کا جو ترجمہ کیا تھا وہ بتمام وکمال شیخ الہند کی نظر، کامل تصحیح اور حرفاً حرفاً ترمیم ومطابقت سے گزر کر، شائع ہوا تھا۔ مولانا میرٹھی نے اپنے ترجمہ کی تمہید میں لکھا ہے:

''من اولہ الی آخرہ، مولانا المکرّم، قدوۃ العلماء حضرت مولوی محمود حسن صاحب، مدرس اول، مدرسہ اسلامیہ، دیوبند کی نظر سے گزرنے کے بعد طبع ہوا تھا''[۲]

مولانا میرٹھی نے ترجمۂ قرآن مجید کا ۱۳۱۶ھ [　　] میں آغاز کیا تھا اور شیخ الہند کے ترجمہ کے وقت وہ چھپنے کے لئے چلا گیا تھا۔

**اس ترجمہ کی تصحیح کے لئے، شاہ عبدالرحیم رائے پوری سے شیخ الہند کی لفظ بہ لفظ مراجعت اور تحقیق کا اہتمام:** شیخ الہند کا معمول تھا کہ ترجمہ کا جو حصہ مکمل ہوجاتا اس کو شاہ عبدالرحیم رائے پوری کے سامنے رکھتے، شاہ عبدالرحیم سے اس پر کھل کر گفتگو، بلکہ بحث ومباحثہ ہوتا، حضرت مولانا رائے پوری کی رائے بحث وتنقیح کے بعد ہی، ترجمہ کے اس حصہ کو معتبر ومکمل سمجھا جاتا تھا۔[۳] یعنی وہ ترجمہ اور صفحات جو حضرت مولانا رائے پوری کے مطالعہ ونظر سے گذر جاتے تھے، شیخ الہند کی نگاہ میں پوری طرح قابل اعتماد ہوجاتے تھے،

(۱) سوانح شیخ الہند۔ مولانا سید اصغر حسین دیوبندی۔ ص:۲۳۶ [ادارہ اسلامیات، لاہور:۱۹۷۷ء]

(۲) تمہید ص:۵ ترجمہ مولانا میرٹھی۔ [طبع چہارم، میرٹھ:۱۳۳۳ھ]

(۳) تذکرہ شاہ عبدالرحیم رائے پوری، تالیف مفتی عبدالخالق صاحب میں، اس سلسلہ کی بعض جزئیات نقل کی گئی ہیں۔ ص:۱۵۲، ۲۱۳، [طبع اول مکی دارالکتب لاہور، ۱۹۹۸ء] مگر اس کے لئے معتبر حوالوں کی ضرورت تھی، جو پوری نہیں ہوئی۔

یادگار　شہ　عبدالقادر
ترجمہ　موضح　قرآن　مجید
وہ کہ آن مجمع صدخوبی را
کردہ ترمیم اقل العبید ؎
بے شش وپنج بگفتہ محمود
سال او موضح فرقاں حمید

## واجب الاظہار

اس کے بعد یہ عرض ہے کہ مسلمانوں پر فرض ہے کہ اپنے رب کو پہچانیں اوراس کی صفات اور اس کے احکام کو معلوم کریں او رتلاش کریں کہ حق تعالیٰ کونسی بات سے خوش ہوتاہے اورکونسی بات پر غصہ ہوتاہے اوراس کی خوشی کے کاموں کو کرنا اورناخوشی کے کاموں سے بچنا اسی کانام بندگی ہے اور جو بندگی نہ کرے وہ بندہ نہیں۔

سب جانتے ہیں کہ آدمی جب پیدا ہوتا ہے سب چیزوں سے ناواقف اور انجان ہوتاہے پھر سکھلانے سے سب کچھ سیکھ لیتا ہےاور بتلانے سے ہر چیز جان لیتا ہےاسی طرح حق تعالیٰ کا پہچاننا اوراس کی صفات اوراحکام کا جاننا بھی سکھلانے اور بتلانے سے آتا ہےلیکن ان باتوں کوجیساحق تعالیٰ تعالیٰ نے ان باتوں کوقرآن شریف میں خود بتلایا ہے ویسا کوئی نہیں بتلاسکتا اورجو اثر اور برکت اور ہدایت خدائے تعالیٰ کے کلام پاک میں ہے وہ کسی کے کلام میں نہیں۔

اس لئے عام خاص جملہ اہل اسلام کو لازم ہے کہ اپنے اپنے درجے کے موافق کلام اللہ کے سمجھنے میں غفلت اور کوتاہی نہ کریں سو قرآن شریف کےاوپر کےدرجہ کے مطالب اورخوبیاں توعالموں کے سمجھنے کی بات ہے مگر جولوگ کہ علم عربی سے ناواقف ہیں ان کوبھی کم سے کم اتنا ضرور کرنا چاہئے کہ علمائے دین نے جوسلیس ترجمے ان کی زبان میں عوام کی واقفیت اور ہدایت کے لئے کردیے ہیں ان کے ذریعہ سے اپنے معبود حقیقی کے کلام کے سمجھنے میں ہرگز کاہلی نہ کریں اوراس نعمت لازوال سے بالکل محروم نہ رہیں کہ بہت بڑی بدبختی اور کم قسمتی ہے مگر اس میں اتنااندیشہ ضرور ہے کہ صرف فارسی خواں یا اردوداں جومحاورات عرب سے ناواقف ہے محض سلیس ترجمہ کو دیکھ کر کچھ کا کچھ سمجھ جاوے گا کیونکہ پچھلی بات کا پہلی بات سے ملنا یا جدا ہوجانا اکثر مواقع میں بدون بتلائے ناواقف کی سمجھ میں نہیں آتا اورکسی

؎ حاشیہ پرنسخہ کی علامت دے کرلکھاہے: اذل العبید

نے اپنے کلام میں خود بتلایا ہے ایسا کوئی نہیں بتلاسکتا اور جو اثر اور برکت اور ہدایت حق تعالیٰ کے کلام پاک میں ہے وہ کسی کے کلام میں نہیں۔ [ص:۱۳۱] اس لئے عام وخاص اہل اسلام پر لازم ہے کہ اپنے اپنے درجہ اور لیاقت کے موافق کلام اللہ کے پڑھنے اور سمجھنے میں غفلت اور کوتاہی نہ کریں قرآن شریف کے اوپر کے درجہ کے مطالب اور خوبیاں تو عالموں کے سمجھنے کی باتیں ہیں مگر جو لوگ علم عربی سے ناواقف ہیں ان کو بھی کم سے کم اتنا ضرور ہے کہ علماء دین نے جو صحیح اور سلیس ترجمے ان کی زبان میں کردیئے ہیں ان کے ذریعہ سے اپنے معبود کے مقدس کلام کے سمجھنے میں غفلت اور کم ہمتی نہ کریں اور اس نعمت عظمیٰ سے محروم نہ رہیں کہ بڑی بدبختی اور خسارہ کی بات ہے۔ مگر اس میں یہ اندیشہ ضرور ہے کہ صرف فارسی خواں یا اردوداں جو کلام عرب سے ناواقف ہے اردو ترجمہ کو دیکھ کر کچھ کا کچھ سمجھ جاوے کیونکہ پچھلی بات کا پہلی بات سے ملنا یا جدا ہونا اکثر مواقع میں بدون بتلائے ناواقف کی سمجھ میں نہیں آتا ایسے ہی کسی مضمون مجمل اور مبہم میں غلطی ہوجانی مضمون مجمل اور مبہم میں کچھ کا کچھ سمجھ جانا عوام سے کچھ بعید نہیں یہاں تلک کہ بعض آیتوں میں ضمیر کے مرجع میں غلطی کھا کر خرابی میں پڑنے کا اندیشہ ہے۔ نیز یہ امر بھی ضروری ہے کہ کلام الٰہی کے معنی بلا سند معتبر نہیں اور سلف صالحین کے مخالف کسی آیت کے معنی لینے جہل اور گمراہی ہے، بالخصوص موضح القرآن کے ان فوائد کو سمجھنا جو کہ جگہ جگہ حضرت شاہ صاحب نے اشارۃً ارشاد فرمائے ہیں بدون بتلائے عالم واقف کے ممکن نہیں جیسا کہ ابھی معروض کرآیا ہوں۔ سوان وجوہ سے لازم ہے کہ استاد سے سیکھنے میں مسلمان کاہلی اور کوتاہی نہ کریں اور محض اپنی رائے پر اعتماد کرکے ثواب کے بدلے اللہ کا غصہ نہ کماویں۔ **واللہ الموفق وھو یھدی السبیل.**

یہ مضمون حضرت شاہ صاحب کا ہے جو تھوڑی سی تفصیل اور تغیر کے ساتھ ہم نے مفید سمجھ کر عرض کردیا ہے۔ اگر کاش مسلمانان ہند اس مفید قابل اہتمام مضمون کی پابندی کرتے تو آج ترجمہ موضح القرآن کے سمجھ میں نہ آنے کی شکایت نہ کرتے۔

اور جو حضرات ترجمۂ موصوف کے سمجھنے میں

ناواقف سے بعید نہیں حتی کہ بعض جگہ ضمیر کے مرجع میں غلطی کھا کر خرابی میں پڑنے کا ڈر ہے اسی کے ساتھ یہ بھی خیال کرنے کی بات ہے کہ کلام اللہ کے معنی بدون سند معتبر نہیں سلف صالحین حضرات صحابہ وتابعین رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کے مخالف کلام اللہ کے معنی لینے سراسر جہل اور گمراہی ہے، اللہ سب کو اس سے بچائے، سو ان وجوہ سے لازم ہے کہ استاد سے سیکھنے میں کاہلی نہ کریں اور محض اپنی رائے سے کچھ کا کچھ سمجھ کر ثواب کے بدلے اللہ کا غصہ نہ کماویں، واللّٰہ ولی التوفیق وھو یھدی السبیل.

یہ مضمون حضرت شاہ صاحب کا ہے جس کو کچھ تغیر اور تفصیل کے ساتھ ہم نے عرض کر دیا ہے۔ کاش اہل اسلام ہند اس مفید مہتم بالشان ارشاد کا اتباع کرتے تو آج ترجمہ موضح قرآن میں دقت اور دشواری کی شکایت نہ فرماتے۔[ص:۳۲]

تا کے ملامت مژۂ اشکبار من
یکبار ہم نصیحت چشم کبود خویش

بلکہ جو حضرات ترجمہ موصوف کے سمجھنے میں آج سست نظر آتے ہیں وہ دوسروں کے آج سست اور کاہل نظر آتے ہیں وہ دوسروں کے سمجھانے میں چست اور مستعد نظر آتے۔ حضرات علماء عام اہل اسلام کی بہبودی اور نفع رسانی کی غرض سے سہل سے سہل نئے نئے ترجمے شائع کرتے رہتے ہیں۔ مگر انصاف سے اس وقت تلک نفع مذکور باوجود کثرت تراجم عام اور شائع طور پر اہل اسلام میں نہیں پھیلا۔ جب تلک خود اہل اسلام ترجمۂ قرآن شریف کو ضروری اور مفید سمجھ کر اپنے شوق اور توجہ سے سیکھنا اور سمجھنا نہ چاہیں گے اس وقت تک صرف تکثیر تراجم سے عوام کو کیا نفع پہنچ سکتا ہے۔ شیخ علیہ الرحمۃ نے کیا خوب فرمایا ہے۔

قطعہ

فہم سخن تا نکند مستمع
قوت طبع از متکلم مجوئے
فسحت میدان ارادت بیار
تا بزند مرد سخن گوئے گوئے

حضرات علماء نے عوام کی بہبودی کی غرض سے جیسے سہل اور آسان متعدد ترجمے شائع فرما دیئے ہیں ایسے ہی اس کی بھی حاجت ہے کہ علی العموم مسلمانوں کو ان ترجموں کے

سمجھانے میں چست دکھلائی دیتے۔
حضرات علماء کے نئے نئے ترجمے عام اہل اسلام کی نفع رسانی کی غرض سے شائع ہوتے رہتے ہیں مگر بروئے انصاف باوجود کثرت تراجم عام طور پر ان کا نفع محسوس نہیں ہوتا جب تک خود اہل اسلام ضروری اور مفید سمجھ کر اپنے شوق سے ترجمہ قرآن مجید کو سیکھنا اور سمجھنا نہ چاہیں گے اس وقت تک صرف کثرت تراجم سے کیا نفع ہوسکتا ہے بقول شیخ علیہ الرحمۃ:

**قطعہ**

فہم سخن تا نکند مستمع
قوت طبع از متکلم مجوئے
فسحت میدان ارادت بیار
تا بزند مرد سخن گوئے گوئے

اور شوقیہ اور اتفاقیہ دیکھ لینے سے مقصود حاصل نہیں ہوتا، اسی ضرورت کی وجہ سے اہل علم اور خادمان اسلام کی خدمت میں بھی عرض ہے کہ عام اور خاص دونوں طریقہ سے اہل اسلام کو ترجمہ قرآن اور فہم کلام الٰہی کی طرف متوجہ فرمانے کی نہایت ضرورت ہے بلکہ اس کی بھی حاجت ہے کہ خاص ایسے سلسلے مختصر قائم ہوں کہ ہر کوئی اپنی سیکھنے اور ان کے سمجھنے کی طرف رغبت بھی دلائی جاوے علماء کرام اہل اسلام کو خاص طور سے ترجموں کے سمجھنے اور پڑھنے کی ضرورت اور اس کی منفعت دل نشیں کرنے میں کوتاہی نہ فرماویں بلکہ ترجمہ کی تعلیم کے لئے ایسے سلسلے بھی قائم فرمادیویں کہ جو چاہے بسہولت اپنی حالت کے مناسب اور فرصت کے موافق حاصل کر سکے۔ واللّٰہ الموفق والمعین.

حالت اور فرصت کے موافق اپنی ضرورت سہولت سے پوری کر سکے اور معانی کلام الٰہی سے واقف ہو سکے اور اسی طریقہ سے جملہ احکام الٰہی کانوں تک تو پہنچ جائیں۔ اور حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ کے ارشاد کی بھی تعمیل ہوجاوے۔ **واللّٰہ الموفق والمعین وآخر دعوانا ان الحمد للّٰہ ربِّ العالمین.** [ص:۳۳]

**التماس اخیر:** جملہ معروضات سے فراغت کے بعد عرض ہے کہ ترجمہ موضح قرآن کے احسن التراجم ہونے میں تو انشاء اللہ اہل فہم کی طرف سے کسی تأمل وتردد کا اندیشہ نہیں البتہ اس امر کا فکر ضرور ہے کہ اپنے حوصلہ کے موافق بغرض نفع واصلاح جو اس کی خدمت گذاری کی ہے خدا کرے وہ نادان دوست کی خدمت گذاری نہ ہو، سو اس لئے اہل علم وانصاف کی خدمت میں التماس ہے کہ اگر ہماری خامہ فرسائی کا نتیجہ شائع ہوکر کسی وقت آپ حضرات تلک پہنچے تو ملاحظہ فرما کر جو امور قابل اصلاح سمجھی جاویں ان سے بے تکلف مطلع فرمانے میں دریغ نہ ہو۔

**اِلتماس اَخیر:** حضرت شاہ صاحب کے اصل ترجمہ کا احسن التراجم اور انفع التراجم ہونا تو انشاء اللہ ایسا نہیں کہ اہل علم ودیانت میں کوئی اس کا منکر ہو ہاں احقر نے [ص:۱۱] جو اس کی خدمت اور ترمیم کی ہے اس کی نسبت ضرور ہم کو خلجان ہے اس لئے اہل علم وانصاف کی خدمت میں التماس ہے کہ اگر یہ ترجمہ شائع ہوکر کسی وقت آپ حضرات تک پہنچے تو اس کی حاجت ہے کہ ایک نظر اس کو ملاحظہ فرما کر جو امور قابل اصلاح معلوم ہوں ان سے ہم کو مطلع فرمانے میں تامل نہ فرماویں اور اگر کوئی صاحب بالاستقلال ترمیم فرمانا زیادہ پسند کریں تو وہ بالاستقلال اس خدمت کو انجام دینے میں سعی فرماویں، ہماری غرض صرف

اور اگر کوئی صاحب ہماری ترمیم کی اصلاح فرمانے سے اس خدمت کو بالاستقلال انجام دینا زیادہ مفید سمجھیں تو وہ بالاستقلال اس خدمت کو انجام دیں ہمارا مقصود صرف یہ ہے کہ یہ بے نظیر ترجمہ جو اہل علم اور عوام دونوں کو مفید تر ہے ایک سرسری عذر کی وجہ سے تقویم پارینہ نہ کر دیا جاوے اور جو کوئی اور جس طرح اس کی تلافی اور تدارک بہتر سے بہتر کر سکے وہ اس میں کوتاہی نہ کرے، مصرعہ

صلائے عام ہے یاران نکتہ داں کے لئے

تــــــــمــــــــت

یہ ہے کہ یہ عمدہ اور مفید تر جمہ جو اہل علم اور عوام دونوں کو مفید ہے ایک تھوڑے سے بہانہ سے نظروں سے نہ گر جاوے اور ہم اس کے فیض سے محروم نہ رہ جاویں اور ایک صدقہ جاریہ میں خلل اور نقصان نہ آ جاوے جس طرح ہو اور جو کوئی اس کی تلافی اور تدارک بہتر سے بہتر کر سکے وہ اس میں کوتاہی نہ کرے۔

صلائے عام ہے یاران نکتہ داں کے لئے

# نواب سلطان جہاں بیگم، والیہ بھوپال
## اور
# حضرت مولانا رشید احمد محدث گنگوہی
## عقیدت وارادت، بیعت کا رشتہ اور طرفین کے خطوط

نور الحسن راشد کاندھلوی

محدث جلیل حضرت مولانا رشید احمد [بن ہدایت احمد[۱]] گنگوہی [ولادت:۶/ذی قعدہ ۱۲۴۴ھ ۱۱/مئی ۱۸۲۹ء وفات:۸/جمادی الاخریٰ ۱۳۲۳ھ ۔۱۱/اگست ۱۹۰۵ء یوم جمعہ] کا اپنے دور کے ممتاز ترین، نادرۂ روزگار، بلکہ اس علاقہ کے علماء اور کاملین زمانہ کی صف اول کے اکابر بلکہ ان کے رہنماؤں میں شمار کیا جاتا ہے، حضرت مولانا کے اس مقام اور عالی مرتبہ کا، اس وقت بھی تمام طبقات اہل کمال کی جانب سے

---

(۱) مولانا ہدایت احمد بن قاضی پیر بخش گنگوہی، تقریباً ۱۲۱۶ھ [۱۸۰۲ء] میں پیدا ہوئے۔ علمائے دہلی سے تکمیل علوم کی، حضرت شاہ غلام علی مجددی دہلوی [ولادت: ۱۱۵۸ھ۔ وفات:۲۲/صفر ۱۲۴۰ھ ۔۱۶/اکتوبر ۱۸۲۴ء] سے بیعت ہوئے، خلافت واجازت سے نوازے گئے۔ کلکتہ میں ایک ملازمت پر تھے، لمبی رخصت لے کر آئے تھے، وطن میں ٹھہر کر کلکتہ واپس جارہے تھے، گورکھپور پہنچ کر بیمار ہوئے، وہیں جمادی؟ [تذکرۃ الرشید میں اسی طرح ناقص درج ہے، ص:۱۷، ج:۱] ۱۲۵۲ھ [ستمبر، اکتوبر ۱۸۳۸ء] میں وفات ہوگئی، وفات کے وقت ساڑھے پینتیس سال عمر تھی۔

مولانا ہدایت احمد کی نسبت معلومات کم دستیاب ہیں، اگرچہ ہوالغنی تکملہ مقامات مظہری، تالیف: حضرت شاہ عبدالغنی مجددی [مطبع احمدی دہلی] میں شاہ غلام کے خلفاء کی لمبی فہرست میں، مولانا ہدایت احمد کا نام شامل نہیں، مگر مولانا عاشق الٰہی میرٹھی نے تذکرۃ الرشید [ص:۱۷] میں اور خود مولانا ہدایت احمد صاحب نے، اپنی تالیف ہدایت احمدی میں صراحت کی ہے، کہ مجھے شاہ غلام علی سے اجازت وخلافت ہے۔

ہدایت احمدی کا، حضرت مولانا گنگوہی پر لکھنے والوں نے تذکرہ نہیں کیا۔ یہ کتاب ۱۲۴۶ھ [۳۱-۱۸۳۰ء] میں مرتب ہوئی تھی، فقہ حنفی میں شرح وقایہ کا عمدہ ضروری خلاصہ ہے، اس کا ایک قلمی نسخہ میرے علم میں ہے، مفصل تعارف آئندہ کسی شمارہ میں آئے گا اور اصل کتاب بھی ان شاء اللہ چھپے گی۔

بھرپور اعتراف و اعلان ہوا اور اس کے بعد سے عصر حاضر تک، ہر دور میں اس کا بلند آہنگی سے تذکرہ ہوتا رہا۔

حضرت مولانا کے سامنے اپنے مقام و مرتبہ کو فراموش کرنے، بلکہ ہیچ جاننے سمجھنے والوں میں علماء، مشائخ، اہل فقہ و افتاء اور اصحاب درس و تعلیم کے علاوہ، ارباب دولت و اقتدار، اہل حکومت و منصب بھی شامل تھے۔ علماء، صلحاء، طالبان راہ خدا اور طالبان سلوک و معرفت کی طرح، یہ بھی حضرت مولانا کے دامن تربیت سے وابستگی کو اعزاز و سعادت سمجھتے تھے اور حضرت مولانا کے یہاں حاضری اور کلمات خیر کو، سرمایۂ دارین شمار کرتے تھے۔ ایسے لوگوں میں سے جو چند نام بہت ممتاز اور نمایاں ہیں، ان میں افغانستان کے حکمراں، جنرل محمد نادر، ان کے والد اور دادا کے علاوہ،[1] اس عہد کی برصغیر ہند کی ممتاز ترین حاکم اور نہایت نیک نام خاتون، والیۂ بھوپال، بیگم سلطان جہاں صاحبہ بھی شامل تھیں۔ بیگم سلطان جہاں کی حضرت مولانا گنگوہی سے واقفیت اور ارادت قدیم تھی، جو آہستہ آہستہ بڑھتی رہی اور حضرت مولانا کے بیعت ہونے کے ارادہ تک پہنچ گئی تھی۔

حضرت مولانا کے زندگی کے آخری دنوں میں، بیگم صاحبہ نے، حضرت مولانا سے، اپنے خاص نمائندوں کے ذریعہ سے رابطہ کیا، حضرت مولانا کی خدمت میں بیعت قبول کئے جانے کی درخواست کے خطوط بھیجے اور حضرت کی ہدایات اور تعلیمات پر عمل کرنے کا ارادہ ظاہر کیا۔ حضرت مولانا نے محترمہ کے اصرار پر، اپنی شرائط کی منظوری کے بعد، بھوپال کے ایک ممتاز عالم اور اپنے ایک پرانے متوسل کے سفارشی بن کر آنے پر، درخواست بیعت قبول فرمائی اور محترمہ بیگم سلطان صاحبہ کو اپنے وابستگان اصلاح و تربیت شامل فرمالیا۔

یہ واقعہ برصغیر ہند کی دینی علمی روحانی اور سیاسی دنیا کا، ایک اہم یادگار واقعہ تھا، اس کا کثرت سے تذکرہ چرچا ہونا چاہئے تھا، مگر کم لوگ ہیں، جن کو اس کا علم ہے اور اگرچہ نواب سلطان جہاں کو، ان کے کمالات اور مرتبہ علمی اور دینی علمی اداروں اور اہل کمال کے ساتھ سخاوت و عنایات کی وجہ سے اکثر یاد کیا جاتا ہے اور نہ جانے کب تک یاد کیا جائے گا، مگر ان کے کمالات و مرتبہ کا تذکرہ کرنے والے، اس کو نظر انداز

(۱) حضرت مولانا کے فرزند، مولانا حکیم مسعود احمد گنگوہی کے نام جنرل نادر کا خودنوشت خط، جس سے جنرل نادر کے والد اور دادا کے حضرت مولانا گنگوہی سے مراسم اصلاح و تربیت کی تصدیق ہوتی ہے، آئندہ کسی اشاعت میں شائع کیا جائے گا۔

کر دیتے ہیں کہ بیگم صاحبہ، اس جاہ ومرتبہ اور سطوت وحکومت کے ساتھ، دل بیدار اور قلب دردمند بھی رکھتی تھیں اور اس شان وشوکت کے باوجود، اہل دل کے حضور اپنی قلبی کیفیات پیش کرنے اور ان کے بتائے ہوئے معمولات اور طریقہ کو، راہ عمل بنانے کی آرزو رکھتی تھیں، یہی بیگم صاحبہ کی سیرت وسوانح کا وہ پہلو ہے، جس نے ان کے قلب میں گداز، عمل میں اخلاص اور اعمال وخدمات میں برکت اور دیرپا اثرات پیدا کئے۔

بیگم صاحب کی حضرت مولانا گنگوہی سے ارادت وبیعت کا، مولانا عاشق الٰہی میرٹھی نے تذکرۃ الرشید میں ذکر کیا ہے[۱] اور مولانا سید ابوالحسن علی ندوی نے بھی [تکمیل نزہۃ الخواطر میں] اس کا مختصر اشارہ کیا ہے، تحریر ہے کہ:

"وبایع الامام رشید احمد الگنگوھی"[۲]

مگر اس اجمال کی تفصیلات اور بیگم صاحبہ کی، حضرت مولانا سے مراسلت ومکاتبت کے بعض اجزاء اور خطوط نامعلوم تھے، مولانا عاشق الٰہی میرٹھی نے جو تذکرہ کیا ہے، وہ ناقص ونا تمام ہے۔ مولانا میرٹھی کی تحریر میں اس سلسلہ مراسلت کے صرف دو خط شامل ہیں، ایک خط کا ضمنی اشارہ ہے دو اور کا تذکرہ بھی نہیں۔ جن خطوط کا مولانا میرٹھی نے ذکر کیا ہے، ان کی تاریخ تحریر وکتابت میں بھی غلطی ہوگئی ہے، آئندہ صفحات میں، بیگم صاحبہ بھوپال اور حضرت مولانا گنگوہی کی اس مراسلت کی صحیح روداد اور تازہ دریافت دو خطوط جو راقم سطور کو ملے ہیں، یہاں اس مراسلت کی معلوم تفصیل اور نو دریافت، دونوں خطوط کا تعارف اور متن پہلی بار شائع ہو رہے ہیں۔

بیگم سلطان جہاں کی حضرت مولانا سے ارادت ومحبت، کہنا چاہئے ایک آبائی سلسلہ کی توسیع وتکمیل تھی۔ بیگم صاحب کی والدہ محترمہ، نواب شاہجہاں بیگم بھی، حضرت مولانا کے مراتب وکمالات کی قدرداں اور معترف تھیں، جب حضرت مولانا سفر حج سے واپسی کے وقت، اپنے علاج کے ارادہ سے، ریاست اندور میں قیام پذیر تھے، اس وقت نواب شاہجہاں بیگم بھی اندور میں نزول فرما ہوئی تھیں، اور جب ان کو، اندور

(۱) تذکرۃ الرشید ص:۱۰۳، ج:۲ [عکس طبع اول۔ سہارنپور: ۱۹۷۷ء]

(۲) نزھۃ الخواطر مولانا عبدالحی حسنی رائے بریلوی۔ ص:۱۷۲، ج:۸ [دائرۃ المعارف حیدرآباد: ۱۴۰۳ھ۔ ۱۹۸۱ء]

میں حضرت مولانا کے قیام اور علالت کی خبر ملی، تو بیگم صاحبہ نے آ کر مزاج پرسی کی اور دو سو روپئے کی گراں قدر رقم، حضرت مولانا کی خدمت میں ہدیۂ نیاز کے طور پر پیش کرنے کی مسرت حاصل کی تھی۔ یہ واقعہ بیگم سلطان جہاں کے علم میں بھی آیا ہوگا، اس کے علاوہ بیگم سلطان جہاں کے شوہر، مشہور و ممتاز عالم، مولانا نواب سید صدیق خاں بھی، حضرت مولانا سے واقف ہوں گے۔ مولانا نواب صدیق حسن خاں اور حضرت مولانا گنگوہی کے نام علمی افق پر چمکتے تھے، بہت ممکن ہے کہ نواب صاحب کی حضرت مولانا سے ذاتی واقفیت، ملاقاتیں اور خط و کتابت وغیرہ بھی رہی ہو، اس وجہ سے بھی بیگم سلطان جہاں کی، حضرت مولانا سے عقیدت میں اضافہ ہوا ہوگا اور ارادت و بیعت کے خیال میں مضبوطی آئی ہوگی۔

جب بیگم سلطان جہاں صاحبہ نے، حضرت مولانا گنگوہی کے دامن تربیت سے وابستہ ہونے اور بیعت ہونے کا فیصلہ کرلیا، تو حضرت مولانا سے بیعت قبول کرنے کی درخواست کی اور اس مقصد کے لئے ایک عریضہ لکھوا کر، اپنے قائم مقام میر منشی، منشی منصب علی کنجپوری کے ذریعہ سے، حضرت مولانا کی خدمت میں پہنچایا، حضرت مولانا نے اس کے جواب میں تأمل کیا، بیگم صاحب نے کسی قدر انتظار کے بعد، منشی جی کے ذریعہ ہی سے، ایک اور خط حضرت مولانا کی خدمت میں روانہ کردیا، حضرت مولانا نے اس کے جواب میں، بیعت قبول کرنے کے سلسلہ میں، اپنے اصول اور خصوصاً بیگم صاحبہ کی، حضرت مولانا سے وابستگی کے لئے چند کڑی شرائط پیش فرمائیں:

بیگم صاحب نے ان تمام شرائط اور حضرت مولانا کی ہدایات کی، تکمیل و تعمیل کے ارادہ کا اظہار کرتے ہوئے، اپنے معتمد خاص، مولانا قاضی محی الدین صاحب مراد آبادی[1] کو، ایک اور خط دے کر گنگوہ

(۱) قاضی محی الدین خلف شبیر حسن، بن رفیع الدین بن عظمت اللہ لکھنوی ثم مراد آبادی [حضرت مولانا محمد قاسم کے شاگرد] مولانا محمد احسن مراد آبادی سے تعلیم حاصل کی، حضرت مولانا سے براہ راست بھی پڑھا، استفادہ کیا۔ ۱۳۲۲ھ [۵-۱۹۰۴ء] میں ریاست بھوپال میں قاضی مقرر کئے گئے، شیخ الہند کی تحریک ریشمی رومال میں شرکت کے الزام کی وجہ سے قاضی کے منصب سے علیحدہ کردیئے گئے تھے، ۱۳۱۹ھ میں مستعفی ہو کر وطن مراد آباد واپس آ گئے تھے۔ مراد آباد میں مختلف دینی خدمات میں مصروف رہے، مدرسہ شاہی مراد آباد کے رکن شوری اور مہتمم رہے۔ قاضی وجدی الحسینی نے قضاۃ و مفتیان بھوپال ص:۲۸۶، [بھوپال: ۱۹۸۶ء] میں قاضی صاحب کا سنہ وفات ۱۳۴۶ھ لکھا ہے، لیکن ندائے شاہی مراد آباد کے، مدرسہ شاہی نمبر میں ۱۳۴۸ھ تحریر ہے [ص:۲۲۹] بظاہر یہی صحیح ہے۔

بھیجا، اور بیعت قبول کر لینے کی مکرر درخواست کی، حضرت مولانا نے قاضی صاحب کے ذریعہ غائبانہ بیعت قبول فرمالی۔ قاضی محی الدین صاحب یہ خوش خبری لے کر بھوپال واپس ہو گئے، بیگم سلطان جہاں کو اس نعمت اور عزت افزائی سے بے حد خوشی ہوئی، اس کے شکریہ اور بیعت قبول کر لینے کی عنایت کا، بطور خاص شکریہ ادا کرنے اور حضرت کی ہدایات اور معمولات پر اہتمام سے عمل کرنے کے فیصلہ سے، حضرت مولانا کو آگاہ کرنے کے لئے تیسرا خط تحریر کیا، یہ مکتوب بھی منشی منصب علی صاحب لے کر آئے تھے، مگر وہ جس دن گنگوہ پہنچے، اسی دن حضرت مولانا کی وفات ہو گئی تھی، اس طرح کل پانچ خطوط کا تبادلہ ہوا، چار خط بیگم صاحب بھوپال کے آئے، ایک والا نامہ حضرت مولانا نے تحریر کیا۔ مولانا عاشق الٰہی میرٹھی نے تذکرۃ الرشید میں، ان میں سے صرف تین خطوط کا ذکر کیا ہے، جس میں سے دو خطوں کا متن تذکرۃ الرشید میں شامل ہے، اس سلسلہ کے سب سے پہلے اور آخری خط کا، مولانا میرٹھی کو غالباً علم نہیں ہوا، اسی لئے مولانا میرٹھی نے ان دونوں کا تذکرہ نہیں کیا۔ اس کے علاوہ مولانا میرٹھی کے یہاں ترتیب واقعات بھی مکمل اور درست نہیں ہے۔ مولانا نے لکھا ہے:

> ''رئیسہ ممدوحہ کو اعلیٰ حضرت کے خلفاء میں، حضرت امام ربانی قدس سرہ کے سوائے کسی کی طرف عقیدت نہ ہوئی، چنانچہ مراسلت شروع ہوئی۔ اول حضرت امام ربانی نے حسب عادت انکار فرمایا اور درخواست کے جواب میں، ملیح طرز سے طلب کا امتحان لیا، مگر خوش نصیب وعفت مآب خاتون کی طلب، حقیقت میں سچی اور پختہ طلب تھی، اس کے لئے درخواست کی اوائل ربیع الثانی ۱۳۲۳ھ ہجری نبوی میں، حضرت کے مخلص متوسل جناب مولانا قاضی محی الدین صاحب مرادآبادی، قاضی ریاست بھوپال، ممدوحہ کا والا نامہ لے کر، وکیل وسفیر بن کر گنگوہ تشریف لائے اور حضرت قدس سرہ نے رئیسہ کی بیعت قبول فرمائی''[1]

اس کے بعد تحریر ہے:

> ''میر منصب علی صاحب منشی دام مجدہ کی وساطت سے، یکے بعد دیگرے دو خطوط اسی

(۱) تذکرۃ الرشید ص:۱۰۳۔ ج:۲ [عکس طبع اول، سہارنپور:۱۹۷۰ء]

درخواست میں حضرت امام ربانی کے پاس پہنچ چکے تھے، اس کا جواب حضرت قدس سرہ کی طرف سے بھیجا گیا تھا۔“[۱]

مگر یہ دونوں باتیں غلط ہیں، نہ حضرت مولانا نے پہلا خط موصول ہونے پر، بیگم صاحب کو بیعت کیا، نہ وہ خط قاضی محی الدین صاحب لے کر آئے تھے۔ بیگم صاحب نے پہلا مکتوب، جس میں بیعت کی درخواست تھی، اپنے قائم مقام میر منشی، منشی منصب علی صاحب کنجپوری کے ذریعہ روانہ کیا تھا، یہ خط ۱۷رصفر ۱۳۲۳ھ[۲۳/اپریل ۱۹۰۵ء] کا لکھا ہوا ہے۔

حضرت مولانا نے کسی خاص مصلحت سے، اپنے اصول ومعمول کے خلاف اس کا جواب تحریر نہیں کیا تھا، اپنے پہلے خط کا جواب نہ ملنے پر، فرط شوق میں اور اپنی گذارش پر جلد توجہ کے لئے، حضرت مولانا کی خدمت میں ایک عریضہ اور ارسال کر دیا، اس خط کی تاریخ تحریر میں بھی مولانا میرٹھی کو سہو ہوا، مولانا نے اس کی تاریخ، ربیع الثانی ۱۳۲۳ھ[۱۹۰۵ء] لکھی ہے، جو خلاف واقعہ ہے، یہ خط ربیع الاول میں لکھا گیا تھا، ربیع الثانی صحیح نہیں۔

حضرت مولانا نے اس کے جواب میں ارقام فرمایا کہ:

”بیعت دو وجہ سے کی جاتی ہے، ایک تو بغرض تحصیل نسبت وحصول برکات طریقت، اس کے لئے ایک مدت دراز، مرشد کے پاس رہنا ضروری ہے اور یہ ظاہر ہے کہ نہ میں وہاں آسکتا ہوں اور نہ بیگم صاحبہ کی یہاں تشریف آوری مناسب ہے اور بدون اس کے یہ بیعت بیکار ہے ـــــــ دوسری بیعت، بغرض شرکت وتعلق بزرگان ہے، جس میں محض دخول سلسلہ ہوتا ہے اور اس کو اول تو بندہ کچھ مفید نہیں جانتا، دوسرا اس وجہ سے، رئیسہ دام اقبالہا کو، جو میرے حال پر نظر عنایت وتوجہ اور التفات ہوگی، اس سے مجھے سخت ندامت ہوگی، نیز اس کی شہرت سے اہل حاجات بھی بندہ کو روز روز تنگ کریں گے، جن میں سے کسی کی سعی وسفارش مناسب ہوگی، کسی کی غیر مناسب! پھر یہ کہ جب رئیسہ دام اقبالہا کو میرے ساتھ محبت واخلاص ہے، تو یہ تعلق واتحاد حاصل ہے۔

(۱) تذکرۃ الرشید ص:۱۰۳۔ ج:۲[عکس طبع اول، سہارنپور: ۱۹۷۰ء]

بایں ہمہ اگر اصرار ہو، تو دو شرط سے منظور ہے، ایک یہ کہ میرے ساتھ قدیمی برتاؤ میں
کوئی تفاوت نہ آئے اور میرے ساتھ کسی قسم کی مروت واحسان نہ ہو، دوسرے اس
امر کا اظہار نہ ہو، اگر یہ دونوں امر منظور ہوں، تو میں ان کی بیعت اس امر پر قبول
کرتا ہوں کہ اتباع سنت اور اجتناب بدعت کو اپنا شعار رکھیں اور حق پرستی وعدل گستری
وانصاف سے، رعایا پروری میں مصروف رہیں۔ والسلام [1]

بیگم صاحب نے اس کے جواب میں ان ہدایات پر عمل کا ارادہ اور وعدہ کیا، اس مرتبہ بیگم صاحب کا عریضہ لے کر، مولانا قاضی محی الدین مرادآبادی گنگوہ آئے تھے، منشی منصب علی بھی ساتھ تھے۔ قاضی محی الدین، حضرت مولانا کے متوسلین میں سے تھے، حضرت مولانا نے قاضی صاحب کی فرمائش پر، بیگم صاحب کی غائبانہ بیعت قبول فرمالی، قاضی صاحب یہ خوش خبری لے کر، بھوپال واپس گئے، بیگم صاحب کو اپنی درخواست کی منظوری اور حضرت مولانا سے بیعت ہونے کی، کس قدر خوشی ہوئی ہوگی، اس کا اندازہ کیا جاسکتا ہے۔

بیگم صاحب نے اس اعزاز کے حاصل ہونے اور خود کو حضرت کے نیازمندوں میں سے، شمار کئے جانے کے شکریہ میں، حضرت کی خدمت میں ایک خط اور روانہ کیا، جس میں قبول بیعت پر تشکر اور بیعت کے علاوہ، تعلق مع اللہ بڑھانے کے لئے، خاص معمولات اور طریقہ پر عمل کرنے کے ارادہ کی، اطلاع کی گئی تھی مگر یہ حضرت مولانا کی زندگی کے آخری ایام تھے، حضرت مولانا کا وہ مرض شروع ہو چکا تھا، جو مرض وفات ثابت ہوا، بیگم صاحب کو بھی، حضرت مولانا کی اس شدت علالت کی اطلاع تھی، بیگم کے اس خط میں، حضرت مولانا کی مزاج پرسی اور صحت وعافیت کے لئے دعا بھی کی گئی تھی۔ یہ بیگم صاحب کا، حضرت مولانا کے نام آخری خط ثابت ہوا، یہ خط جو حضرت مولانا کی وفات سے تین دن پہلے [۶/ جمادی الاخریٰ ۱۳۲۳ھ۔ ۹/ اگست ۱۹۰۵ء] کو لکھا گیا تھا۔

بیگم صاحب نے یہ خط بھی، اپنے ذمہ دار نمائندے، منشی منصب علی کے ذریعہ سے، دست بہ دست حضرت مولانا کی خدمت میں پیش کرنے کے لئے، منشی صاحب کے حوالہ کرکے، ان کو بھوپال سے گنگوہ بھیجا تھا، مگر اسی دوران غالباً حضرت مولانا کا سفر آخرت پیش آ چکا تھا۔ معلوم نہیں کہ منشی منصب علی،

(۱) تذکرۃ الرشید ص:۱۰۴۔ ج:۲

حضرت مولانا کی زندگی میں گنگوہ پہنچ گئے تھے یا وفات کے بعد پہنچنا ہوا، بہرحال اس اہم مراسلت میں صرف پانچ خطوط کا تبادلہ ہوا تھا، جو اور حضرت مولانا گنگوہی کی [۸/ جمادی الاخریٰ ۱۳۲۳ھ-۱۱/ اگست ۱۹۰۵ء] کو وفات کی وجہ سے، صرف چار مہینہ کی مختصر مدت میں اس کا اختتام بھی ہو گیا تھا۔ وللّٰہ الامر من قبل و من بعد!

**ان خطوط کی اہمیت:** یہ خطوط ہمارے دینی ملی سیاسی تاریخ کا ایک یادگار حصہ ہیں، ان کے کاتب اور مکتوب الیہ دونوں بڑے مرتبہ پر فائز تھے، بیگم صاحب نے اپنی جاہ و منزلت، ملک کے اہل سیاست واقتدار اور ملک کے بلند ایوانوں میں، اپنے اعزاز ومنصب کے باوجود، روحانی ضروریات کا بھرپور احساس کیا، تربیت اخلاق اور نسبت مع اللہ حاصل کرنے کا جذبہ، ان کے دل میں موجزن رہا، جو بیگم صاحب کے معلوم کمالات پر ایک بڑا اضافہ ہے۔

بیگم سلطان جہاں اور حضرت مولانا گنگوہی کے خطوط کے مطالعہ سے پہلے مناسب ہے کہ نواب سلطان جہاں بیگم کا بھی کسی قدر تعارف کرا دیا جائے۔ بیگم صاحب کی زندگی، خدمات اور احوال پر یوں تو بہت کچھ لکھا گیا ہے، مگر نواب صاحب کی وفات پر، علامہ سید سلیمان ندوی نے جو تعزیتی تحریر لکھی تھی، اس کو مکتوبات کے مطالعہ سے پہلے پڑھ لیجئے، تاکہ مکتوب الیہ کی جلالت شان کے ساتھ، مکتوب نگار کے سطوت ومنصب اور مقام ومرتبہ کا بھی کچھ خیال رہے۔

**بیگم سلطان جہاں:** بیگم سلطان جہاں، برصغیر کی دینی علمی سیاسی تاریخ کی، ایک ممتاز شخصیت اور علمی دینی خدمات کی ایک بڑی محسن اور مربی تھیں، ملک کے کم دینی علمی ادارے، تحقیقی تصنیفی مراکز ایسے ہوں گے، جو بیگم صاحب کی سخاوت وفیاضی سے فیضیاب نہ ہوئے ہوں۔ بے شمار علماء اور اہل روحانیت وکمال تھے، جن کو بیگم سلطان جہاں کے دولت خانہ سے وظیفہ اور ماہانہ یا سالانہ ایک رقم موصول ہوتی تھی دارالعلوم دیوبند ہو، مظاہر علوم سہارنپور ہو، یا علی گڈھ اور دارالمصنفین یا دوسرے علمی تصنیفی مراکز، سب کو وظیفے ملتے اور ہر اک کو آگے بڑھنے ترقی کرنے کے لئے، وسائل فراہم کئے جاتے تھے۔ بیگم صاحب کی علم پروری، علم اور علماء کی قدر افزائی اور دینی علمی اداروں کے قیام، ان کے احیاء اور ترقی میں، بیگم صاحب کی خدمات وعنایات کو آج تک یاد کیا جاتا ہے، اور یاد کیا جاتا رہے گا]۔

ہمارے قصبہ کاندھلہ [ضلع مظفرنگر، شمالی یوپی] کی شاندار و دل آویز عیدگاہ بھی، بیگم صاحب کی سخاوت وکرم فرمائی کی ممنون ہے۔ جی چاہتا ہے اس احسان اور سخاوت کا بھی، یہاں ذکر کر دیا جائے:

**بیگم سلطان جہاں کا کاندھلہ کی عیدگاہ کی تعمیر میں گراں قدر تعاون:** اہل کاندھلہ نے، کاندھلہ میں عیدگاہ کی تعمیر شروع کی تھی، جس کے لئے اہل قصبہ اور دیہات کے مخلصین نے بھرپور تعاون کیا اور دو تین مرتبہ کوششیں کر کے، دس ہزار کی رقم فراہم کر لی تھی، مگر اس میں عیدگاہ کی تعمیر کا منصوبہ مکمل نہ ہوسکا، بلند عالی شان میناروں کی تکمیل وتعمیر کا کام ناتمام رہ گیا تھا، اہل قصبہ مزید رقم فراہم کرنے سے عاجز ہو گئے، غور وفکر کے بعد اس خدمت وگذارش کے لئے، بیگم صاحب پر نظر گئی۔ اہل کاندھلہ کی دربار بھوپال سے وابستگی پرانی تھی، بیگم سلطان جہاں کے والد، نواب سلطان دولہا بھی کاندھلہ کی قریبی بستی، جلال آباد کے باشندے تھے، اس لئے بھی سب کی نگاہیں بیگم صاحب پر گئیں، بیگم صاحب سے درخواست کی گئی کہ ہماری عیدگاہ کی تعمیر کا کام چل رہا ہے، میناروں کی تعمیر کا کام باقی ہے، مگر رقم ختم ہوگئی، یہاں کے لوگوں میں مزید تعاون کی گنجائش نہیں، اس لئے درخواست ہے کہ مدد کی جائے۔ بیگم صاحب نے فوراً ہی دو ہزار روپئے دیئے جانے کے احکامات دیدیئے، اس سے عیدگاہ کاندھلہ کے مینار، جو پچاس فٹ اونچے ہیں، مکمل ہوگئے، اور اب تک دیکھنے والوں کے لئے کشش اور توجہ کا مرکز بنے ہوئے ہیں۔

**نواب سلطان جہاں** [جو بعد میں نواب یا بیگم سلطان جہاں کے نام سے مشہور وممتاز ہوئیں] نواب باقی محمد کی دختر تھیں، [1] جو والیہ بھوپال نواب شاہ جہاں بیگم کے شوہر تھے، ۲۷ ۱۲۷۴ھ [۹/ جولائی ۱۸۵۸ء] میں تولد ہوئیں۔

ریاست بھوپال کے نہایت بڑے عالم، صاحب زہد وتقویٰ اور مجموعہ کمالات انسانی، منشی جمال الدین کوتانوی [مدار المہام، وزیر اعظم بھوپال] سے قرآن مجید اور قرآن مجید کا اردو ترجمہ پڑھا، فارسی اردو کی

(۱) نزہۃ الخواطر میں سلطان جہاں کا صرف مادری نسب نامہ لکھا ہے، جو اس طرح ہے:

"سلطان جهاں بيگم بنت شاهجهاں بيگم، بنت سكندر بيگم ملكه بهوپال"

ص:۱۷۳، ج:۸ [حیدر آباد: ۱۴۰۲ھ-۱۹۸۱ء]

تینوں بیگمات کے والد یا شوہروں کا تذکرہ نہیں کیا گیا۔

ابتدائی کتابیں، مولانا مفتی محمد ایوب پھلتی سے پڑھیں۔ اپنی والدہ، نواب سکندر جہاں سے آداب حکومت اخذ کئے اور طریقہ سیاست سیکھا۔ اکثر علوم وفنون میں ماہر اور صاحب نظر تھیں۔

جلیل القدر فاضلہ، مصنفہ اور عمدہ مقررہ تھیں، ہندوستان کے بڑے بڑے دینی کاموں اور علماء کی سرپرستی اور مالی امداد میں، اہل زمانہ کی پیشوا اور ممتاز تھیں، مسلم یونیورسٹی علی گڈھ کی چانسلر تھیں، دار المصنفین اعظم گڈھ کی سرپرست اعلیٰ تھیں، بیگم صاحبہ نے دار العلوم دیوبند، مظاہر علوم وغیرہ کے علاوہ، بہت سے دینی تعلیمی اشاعتی اداروں کے لئے، سالانہ یا ماہانہ عطیات اور وظیفے جاری کئے تھے، جو برسوں تک ان سب کو ملتے رہے۔

علامہ شبلی نعمانی کی سیرت النبی [صلی اللہ علیہ وسلم] کی تالیف بھی، بیگم صاحب کی شاہانہ فیاضی کی ممنون کرم ہے۔

نواب احمد علی خاں [لوہاری، ضلع مظفر نگر یوپی] سے نکاح ہوا، شادی کے بعد، نواب احمد علی خاں کو سلطان دولہا کا خطاب ملا۔[۱]

۱۳۱۹ھ [۱۹۰۱ء] سریر آرائے حکومت ہوئیں، تقریباً بیس سال حکومت کی، ذی قعدہ ۱۳۴۸ھ [اپریل ۱۹۳۰ء] میں وفات ہوئی، بھوپال میں دفن کی گئیں۔

**علامہ سید سلیمان ندوی کی یادگار تحریر:** بیگم سلطان جہاں کی وفات پر پورے ملک نے ماتم کیا، اخبارات ورسائل نے تعزیتی شذرے شائع کئے، بیسوں مضامین لکھے گئے، جس کا سلسلہ آج تک جاری ہے اور جاری رہے گا، لیکن اس حادثہ پر، علامہ سید سلیمان ندوی نے معارف کے صفحات پر جو کچھ لکھا تھا، وہ بے مثال ہے۔ علامہ سید سلیمان نے بیگم صاحبہ کو **مخدومۂ ملت** سے یاد کرتے ہوئے لکھا تھا کہ:

> علیا حضرت کی وفات ایک ایسا سانحہ ہے، جس کا ماتم نہ صرف بھوپال، نہ صرف ہندوستان، نہ صرف مسلمان، بلکہ تمام دنیا کر رہی ہے، اور کرے گی۔ وہ نہ صرف اسلام کی، بلکہ مشرق کی وہ آخری تاجدار خاتون تھیں، جن کے کارناموں پر مرو سلاطین

(۱) نواب سلطان دولہا کا مدفن، تھانہ بھون سے جلال آباد جاتے ہوئے، سڑک کے کنارے، دائیں جانب بنے ہوئے ایک مختصر احاطہ میں ہے۔

اور امراء بھی رشک کر سکتے ہیں، ان کا دور حکومت میں جو تیس سال سے کم نہیں رہا، بھوپال کا تاریخ کا زریں عہد ہے۔

سلطانہ مرحوم، مشرقی و مغربی تعلیم و تمدن کا ایسا مجمع البحرین تھیں، جو آج مصلحین امت کا آئیڈیل ہے، ان کی مشرقی تعلیم پوری اور مغربی واقفیت بقدر ضرورت تھی، وہ نہ صرف فرماں رواں تھیں، بلکہ ہندوستانی خواتین کی رہنما، مسلمانوں کی واحد یونیورسٹی کی رئیسہ علیا، مذہبی تعلیم کی سب سے بڑی حامی، مذہبی علوم و فنون کی سب سے بڑی سرپرست، ہندوستان کی معتدل نسوانی اصلاحات کی سب سے بڑی مبلغ، مسلمان عورتوں میں سب سے بڑی کثیر التصانیف، اور سب سے بہتر مقررہ، لیکن ان ہر قسم کے انتظامی، اصلاحی، ملکی، علمی، اور تعلیمی کارناموں سے بڑھ کر، ان کا حقیقی شرف، ان کی مذہبی گرویدگی، دینی عقیدت اور ایمانی جوش و ولولہ تھا۔

وہ ہر قومی، مذہبی و علمی تحریک پر سب سے پہلے لبیک کہتی تھیں، اور اس کے لئے عملی قدم اٹھاتی تھیں، مسلم یونیورسٹی، مدرسہ دیوبند، دار العلوم ندوہ اور ووکنگ مشن، چھوٹے بڑے بیسیوں تعلیمی و مذہبی ادارے، ان کی امداد و اعانت کے طوق منت سے گراں بار ہیں۔ دار المصنفین اور سیرت نبوی کو کہا جائے، کہ انہیں کے دست کرم سے ان کی بنیاد پڑی، خصوصاً سیرت النبی جیسی اہم کتاب کا عالم وجود میں آنے کا شرف، ان کی ذات گرامی کے لئے مخصوص ہے، امید ہے کہ تنہا ان کی یہی نیکی، شفاعت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے استحقاق کے لئے کافی ہوگی۔

سلطانہ مرحومہ کی ہستی میں رعب و شفقت کی عجیب آمیزش تھی، اور ان کے اخلاق میں عجیب کشش تھی، ان کا دربار حد درجہ سادہ ہوتا تھا، دربار کے آداب بھی تمام تر شرعی تھے، پردہ کے پیچھے وہ تشریف رکھتی تھیں، کورنش و تسلیمات و رکوع و سجود کا وہاں دخل نہ تھا، سب سے پہلے السلام علیکم کی بلند آواز ان کی طرف سے آتی تھی، شاید ہی کوئی ان

سے ملا ہو، اوران کے اخلاق ومعلومات کی وسعت سے وہ متاثر نہ ہوا ہو۔ علامہ شبلی مرحوم، غالباً ۱۹۰۶ء میں ان سے ملے تو ایسے متاثر ہوئے کہ انہوں نے اپنے جذبات، الندوہ کے چند صفحات میں ظاہر کئے، مجھے دو تین مرتبہ ان کے حضور میں باریابی کا شرف حاصل ہوا، مگر ہر دفعہ دیر تک وہ اس اخلاق سے مصروف کلام رہیں کہ مخاطب یہ بھول جاتا تھا کہ وہ کسی خودمختار فرماں رواں سے باتیں کررہا ہے۔

ان کو تصنیف وتالیف کا شوق تھا اور اس کے لئے ایک خاص محکمہ تھا، اس سلسلہ میں ان کے مسودات بارہا دیکھے، ان کے برمحل اعتراض اور باموقع سوجھ، حیرت انگیز تھی۔ اپنی تصنیفات کے مسودوں پر وہ خود نظر ثانی کرتی تھیں اور اپنے قلم سے ان پر نشان بناتی تھیں۔

ان کو رسول پاک علیہ الصلوٰۃ والسلام سے بے مثال عقیدت تھی، جس کی کھلی دلیل خود سیرت نبوی کا وجود ہے، مگر اس کے علاوہ ان کی گفتگو تحریر، تقریر، ہر چیز سے، ان کا یہ جذبہ ظاہر ہوتا تھا۔ مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ میں سیرت کی پہلی جلد لے کر، جب ان کی خدمت میں حاضر ہوا تھا، تو بڑے اشتیاق سے، انہوں نے دریافت کیا تھا کہ عالم رویا میں رسول انام علیہ السلام کی زیارت کس طرح ہوسکتی ہے۔ عرض کی کہ کتب حدیث وسیرت کے مطالعہ اور درودوسلام کی کثرت سے۔[۱]

آخر میں نواب سلطان جہاں بیگم اور حضرت مولانا گنگوہی کے خطوط حسب ترتیب تاریخ تحریر، پڑھئے اور سوچئے کہ ہمارے سے کچھ ہی پہلے، معروف اہل دنیا بھی کس قدر مخلص اور اللہ سے لو لگانے والے ہوتے تھے اور آج ہمارا دور ہے کہ مذہبی طبقہ کے بہت سے افراد بھی، معمولی اہل دنیا کے ہم رنگ بنے ہوئے ہیں۔

---

(۱) ماہ نامہ معارف اعظم گڈھ ذی قعدہ، ذی الحجہ ۱۳۴۸ھ۔ مئی ۱۹۳۰ء۔ مشمولہ یادرفتگاں، علامہ سید سلیمان ندوی ص:۱۱۲۔۱۱۵ [مکتبہ الشرق، کراچی:۱۹۵۵ء]

# مکتوبات

مولانا عاشق الٰہی میرٹھی نے بیگم سلطان جہاں اور حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی کی مراسلت میں سے تین خطوں کا تذکرہ کیا ہے، حضرت مولانا گنگوہی کے گرامی نامہ میں ایک خط کا اور ذکر ہے، جس پر مولانا میرٹھی نے کوئی روشنی نہیں ڈالی، ایک خط مذکورہ تصریحات کے علاوہ ہے، جو بیگم صاحب نے بیعت کے بعد لکھا تھا، اس طرح کل پانچ خطوط ہیں، ان میں سے تیسرا چوتھا خط، مولانا میرٹھی نے نقل کیا ہے، پہلا اور سب سے آخری، یعنی پانچواں خط، جس کا مولانا میرٹھی نے تذکرہ نہیں کیا، راقم کے ذخیرہ میں اضافہ ہوا ہے، دونوں کے متن پہلی مرتبہ ان صفحات کے ذریعہ سے پیش کئے جارہے ہیں، ایک خط ہنوز نامعلوم ہے، اس کا سراغ نہیں ملا، تاہم جو دو خط مل گئے ہیں، وہ بھی اس عنوان پر کافی روشنی ڈال رہے ہیں۔ پانچوں خطوط تاریخ تحریر کے مطابق، ترتیب وار ملاحظہ ہوں:

## مکتوب اول

بیگم صاحب نے بیعت قبول کرنے کے لئے، حضرت مولانا کی خدمت میں پہلی عرض داشت، ۱۷رصفر ۱۳۲۳ھ۔ ۲۳راپریل ۱۹۰۵ء کو قلم بند کرائی تھی، اس کو لے کر منشی منصب علی کنج پوری، حضرت مولانا کی خدمت میں حاضر ہوئے تھے مگر مولانا عاشق الٰہی اس مکتوب کا، جو اس مراسلت کا سر آغاز ہے، تذکرہ نہیں کرتے، لیکن حضرت مولانا گنگوہی نے بیگم صاحب کو جو گرامی نامہ ارقام فرمایا تھا، اس میں صراحت ہے کہ:

> ’’آپ کا عنایت نامہ مشتمل بر استدعاے بیعت، نواب سلطان جہاں بیگم صاحب کئی روز ہوئے آیا تھا، مگر چوں کہ بہ تقضائے سن و بوجہ عروض عوارض مختلفہ، میری طبیعت مضمحل رہتی ہے، نیز دوبارہ تحریر جواب مجھے تردد بھی تھا، اس لئے تحریر جواب کی ہنوز نوبت نہ آئی تھی کہ آپ کا دوسرا عنایت نامہ، بغرض تقاضائے جواب آ گیا ہے، اس لئے جواب لکھواتا ہوں‘‘ [1]

یعنی بیگم صاحب کے پہلے خط کا جواب نہیں گیا تھا، کہ پہلے خط کے مضمون کی مکرر درخواست پر مشتمل، ایک اور عریضہ لے کر، یہی منشی منصب علی صاحب دوبارہ گنگوہ پہنچے۔ ان میں سے پہلا خط جس کا

(۱) تذکرۃ الرشید ص:۱۰۳، ص:۱۰۴۔ ج:۲

مولانا عاشق الٰہی نے تذکرہ نہیں کیا، ہمارے ذخیرہ میں محفوظ ہے اس میں بیگم صاحب نے تحریر فرمایا ہے:

●

## بیگم سلطان جہاں بنام حضرت مولانا گنگوہی

آرزو دارم کہ خاک آں قدم
تو تیائے چشم سازم دم بدم

سالک مسالک خدادانی وخداشناسی، حضرت مولانا واولانا

جناب مولوی رشید احمد صاحب، دام فیوضہ

نیاز بنیان فقیر منصب علی گنج پوری ثم البھوپالی، بکمال ادب وانکسار ہدیہ سلام سنت خیر الانام علیہ التحیۃ والصلوٰۃ والسلام، پیش خدمت حاشیہ بوسان بساط فیض مناط کر کے، عارض مدعا ہے کہ جناب والا پر مخفی نہ ہوگا کہ میری آقائے نامدار، نواب سلطان جہاں بیگم صاحبہ کو فقیر اور علماء سے نہایت مؤدت ومحبت ہے۔

اور آج طبقۂ خاتونان ہند میں تو کیا، مستورات عالم میں قادر وبے ہماں نے ان کی ذات کو فرد وبے مثال بنایا ہے، دینی ودنیاوی جوجو جوہر ان کی ذات میں، ایزد تعالیٰ نے ودیعت فرمائے ہیں، اس کی نظیر ملنا مشکل ہے۔ آں جناب کے تقدس وتقویٰ وعلم ورع کے حالات معلوم کر کے، ایک عرصہ سے دلی عقیدت مند ہیں، چنانچہ بر سبیل تذکرہ آج حضور ممدوحہ نے ارشاد فرمایا ہے، کہ جب میں حج کو جاتی تھی تو بنظر حصول خیر وبرکت، مولانا رشید احمد صاحب کو ساتھ چلنے کی تکلیف دی تھی، لیکن مولوی صاحب ممدوح نے منظور نہ فرمایا۔

مجھ کو ایک عرصہ سے عالم وکامل کی تجسس وتلاش ہے، اس وقت تک جہاں تک مجھ کو معلوم ہوا ہے، مولوی رشید احمد صاحب کی ذات فیض آیات پر کسی کو ترجیح دینا پسند نہیں کرتی، الحمد للہ کہ اتباع شریعت پر تو مجھ کو کامل وثوق ہے، مگر مسلک طریقت سے نا آشنائے محض اور اس کی کمال آرزو مند ہوں، کوئی عالم باعمل ایسے بزرگ ملیں، جن کے فیضان عنایت سے، نفس کی نفسانیت دور ہو اور زنگ قلبی کو صیقل ہو جائے۔

فی زماننا بجز مولانا رشید احمد صاحب کے میری نظر کسی اور طرف نہیں جاتی، مگر مشکل یہ ہے کہ مولانا صاحب تشریف لانا منظور نہیں فرماتے اور میرا گنگوہ جانا ہو نہیں سکتا۔

لہٰذا، مولانا صاحب کی خدمت میں تو عریضہ لکھ دے، کہ مجھ کو بیعت کرنا قبول فرمائیں اور ادعیہ

واوراد ماثورہ تعلیم وتلقین فرمائیں، تا کہ طریقت کی نعمت سے محروم نہ رہوں۔ بتعمیل ارشاد یہ عریضہ خدمت بابرکت میں ارسال کرتا ہوں۔

امید ہے کہ شرف اجابت سے، بحکم:''اما السائل فلا تنھر'' معزز فرمائیں گے اور جواب باصواب سے بأسرع اوقات ممتاز کیا جاؤں گا۔

مؤرخہ ہفتد ہم صفر ختم اللہ بالخیر والظفر ۱۳۲۳ھ

عریضہ گذار

خادم السادات فقیر منصب علی نجپوری

نائب اول میر منشی صیغۂ مخفیات

حال قائم مقام میر منشی ریاست بھوپال[۱]

## مکتوب دوم

یہ خط دستیاب نہیں ہوا مگر حضرت مولانا گنگوہی نے جو گرامی نامہ تحریر کیا تھا، وہ اسی دوسرے خط کے جواب میں تحریر فرمایا ہے:

''آپ کا عنایت نامہ مشتمل بر استدعائے بیعت، نواب سلطان جہاں بیگم صاحبہ کئی روز ہوئے آیا تھا، مگر چوں کہ بمقتضائے سن وبوجہ عروض عوارض مختلفہ، میری طبیعت مضمحل رہتی ہے، نیز در بارہ تحریر جواب مجھے تردد بھی تھا، اس لئے تحریر جواب کی ہنوز نوبت نہیں آئی تھی کہ آپ کا دوسرا عنایت نامہ، بغرض تقاضائے جواب آ گیا، اس لئے جواب لکھواتا ہوں۔''[۲]

## مکتوب سوم

### مکتوب حضرت مولانا گنگوہی بنام بیگم سلطان جہاں

حضرت مولانا گنگوہی کے جس گرامی نامہ کی چند سطریں اوپر نقل ہوئی ہیں، یہاں پڑھ لیجئے،

(۱) یہ نادر ترین تاریخی مکتوب، محبّ مکرم مولانا حکیم رضی الدین احمد صاحب [پھلت، کھتولی، مظفر نگر، یوپی] نے راقم کو عنایت کیا ہے، حکیم صاحب کو یہ خط مولانا حکیم محمد عمر تھانوی [سابق پرنسپل طبیہ کالج، دارالعلوم، دیوبند] نے عنایت فرمایا تھا۔ فجزاھما اللّٰہ تعالیٰ خیر الجزاء

(۲) تذکرۃ الرشید ص:۱۰۳-۱۰۴۔ ج:۲

حضرت مولانا نے تحریر فرمایا کہ:

''از بندہ رشید احمد گنگوہی عفی عنہ۔ عنایت فرمائے برحال بندہ۔ بعد سلام مسنون الاسلام مطالعہ فرمایند بندہ بخیریت ہے آپ کے لئے دست بدعا ہے، آپ کا عنایت نامہ مشتمل براستدعاے بیعت، نواب سلطان جہاں بیگم صاحبہ کئی روز ہوئے آیا تھا، مگر چونکہ بمقتضائے سن وبوجہ عروض عوارض، مختلفہ میری طبیعت مضمحل رہتی ہے، نیز دربارہ تحریر جواب مجھے تردد بھی تھا، اس لئے تحریر جواب کی ہنوز نوبت نہ آئی تھی، کہ آپ کا دوسرا عنایت نامہ بغرض تقاضائے جواب آ گیا، اس لئے اب جواب لکھواتا ہوں کہ بیعت دووجہ سے کی جاتی ہے، ایک تو بغرض تحصیل نسبت وحصول برکات طریقت، اس کے لئے ایک مدت دراز مرشد کے پاس رہنا ضروری ہے، اور یہ ظاہر ہے کہ نہ میں وہاں آسکتا ہوں نہ بیگم صاحبہ کی یہاں تشریف آوری مناسب ہے اور بدون اس کے یہ بیعت بیکار ہے۔ دوسری بیعت، بغرض شرکت وتعلق بزرگان ہے، جس میں محض دخول سلسلہ ہوتا ہے اور اس کو اول تو بندہ کچھ مفید نہیں جانتا، دوسرا اس وجہ سے، رئیسہ دام اقبالہا کو، جو میرے حال پر نظر عنایت وتوجہ اور التفات ہوگی، اس سے مجھے سخت ندامت ہوگی، نیز اس کی شہرت سے اہل حاجات بھی بندہ کو روز روز تنگ کریں گے، جن میں سے کسی کی سعی وسفارش مناسب ہوگی، کسی کی غیر مناسب! پھر یہ کہ جب رئیسہ دام اقبالہا کو میرے ساتھ محبت واخلاص ہے، تو یہ تعلق واتحاد حاصل ہے۔

بایں ہمہ اگر اصرار ہو، تو دو شرط سے منظور ہے، ایک یہ کہ میرے ساتھ قدیمی برتاؤ میں کوئی تفاوت نہ آئے اور میرے ساتھ کسی قسم کی مروت واحسان نہ ہو، دوسرے اس امر کا اظہار نہ ہو، اگر یہ دونوں امر منظور ہوں، تو میں ان کی بیعت اس امر پر قبول کرتا ہوں، کہ اتباع سنت اور اجتناب بدعت کو اپنا شعار رکھیں اور حق پرستی وعدل گستری وانصاف سے، رعایا پروری میں مصروف رہیں۔ والسلام

## مکتوب چہارم

### بیگم سلطان جہاں بنام حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی

حضرت مولانا کے درج بالا گرامی نامہ کو، بیگم صاحب اپنی تمنا کے پورا ہونے اور حضرت مولانا کی

جانب سے بیعت قبول کرنے کے خیال کا اظہار سمجھ کر، اپنے معتمد منشی منصب علی سے ایک اور درخواست بیعت لکھوا کر، حضرت مولانا کی خدمت میں، مولانا قاضی محی الدین مرادآبادی کے ذریعہ ارسال فرمائی، جس میں بیعت قبول کر لینے کی درخواست کو دہرایا گیا تھا، یہ خط جو ۲/ربیع الثانی کو لکھا گیا، درج ذیل کلمات وسطور پر مشتمل تھا۔ بیگم سلطان جہاں نے تحریر کیا:

بجناب فضائل مآب حقیقت انتساب حضرت مولانا رشید احمد صاحب دام فیوضہ

بعد سلام سنت الاسلام! انجاح مرام آنکہ، مکرمت نامہ سامی، میرے منشی سید منصب علی کے نام صادر ہوا، اس کے جواب میں منصب علی کا عریضہ اور مولوی محمد محی الدین احمد صاحب، قاضی ریاست، حاضر خدمت سراپا برکت ہوتے ہیں، میرا مدعا منصب علی کی نگارش اور قاضی صاحب معز کی زبانی گذارش سے، مبرہن خاطر عاطر ہوگا، امید ہے کہ انشاء اللہ تعالیٰ فیضان والا سے ضرور مستفیض ہوں گے، باقی والسلام مع الاکرام، فقط!

مورخہ دویم ربیع الثانی ۱۳۲۳ہجری　

## مکتوب پنجم

## بیگم سلطان جہاں بنام حضرت مولانا گنگوہی

حضرت مولانا نے مولانا محی الدین کی گذارش پر بیگم صاحب کے حسب خواہش، نیابۃً قبول فرمالی، یہ واقعہ، مولانا عاشق الٰہی کی اطلاع کے مطابق، ۵/یا ۶/ربیع الثانی ۱۳۲۳ھ کا ہے۔ مولانا محی الدین قبول بیعت کی اطلاع بلکہ خوش خبری لے کر، بھوپال واپس گئے۔ قبول بیعت کی اطلاع سے بیگم صاحب کے دل کی کلی کھل گئی، قدرتی طور پر ان کو اس سعادت و عزت کے حصول کی انتہائی خوشی ہوئی اور بیعت کے بعد، جو کرنے کے کام اور معمولات، حضرت مولانا نے تجویز فرمائے ہوں گے، ان پر پوری طرح عمل کرنے کا ارادہ کیا اور اذکار و اوراد کی پابندی کا فیصلہ کرتے ہوئے، حضرت مولانا کی خدمت میں ایک خط اور ارسال کیا۔ یہ خط بھی منشی منصب علی صاحب نے لکھا تھا، وہی اس کو لے کر بھوپال سے گنگوہ پہنچے تھے۔ یہ خط

۶ / جمادی الاخری ۱۳۲۳ھ [۹/ اگست ۱۹۰۵ء] کا لکھا ہوا ہے، اس وقت حضرت مولانا کی آخری علالت، جو مرض وفات ثابت ہوئی، شروع ہو چکی تھی، اس وقت حضرت مولانا اس حال میں نہیں تھے، کہ ان کی خدمت میں کچھ پیش کیا جا سکتا، یا وہ خط پڑھ یا سن لیتے اور یہ بھی واضح نہیں، کہ بیگم صاحب کے یہ قاصد، حضرت مولانا کی حیات میں گنگوہ پہنچ گئے تھے یا مولانا کے جنازہ میں شریک ہوئے۔

بجناب فیض مآب، ہادی رموز شریعت وطریقت، ماحی شرک وبدعت

حضرت مولانا ومرشدنا ـــــ ادام اللہ فیوضہم

بعد سلام عرض مسنون عقیدت مشحون التماس ہے، کہ گرامی نامہ افاضت نامہ، مبشر قبول استدعائے عاجزۂ انام، ومشتمل نوید شمول، بسلسلۂ اربعہ مشائخ کرام، بادیگر مطالب ضروری الارشاد مشرف ورود لاکر، باعث ارجمندی دارین ہوا۔

میں، اس الطاف بزرگانہ کا شکریہ ادا نہیں کر سکتی، اللہ تعالیٰ جناب والا کو مسند ارشاد وافاضت پر تادیرگاہ متمکن رکھے، اوراد وظائف وغیرہ کے متعلق، جو ہدایات زیب رقم فرمائی گئی ہیں، باایں ہمہ افکار نظم ونسق ریاست، ومشاغل حکومت، بقدر امکان وفرصت زمان، ان کی پابندی والتزام میں کوشش کروں گی۔ **واللّٰہ ولی التوفیق وھو حسبی ونعم الرفیق**

مجھ کو امید ہے کہ جناب والا! اپنی دعاہائے روز وشبی وتوجہات قلبی سے، مجھ کو ہمیشہ یاد فرماتے رہیں گے۔ اس وقت خبر وحشت اثر ناسازی طبع مبارک، سمع خراش ہوئی، شافی حق جلد صحت عطا فرمائے۔ فقط

مؤرخہ ششم جمادی الاخرہ ۱۳۲۳ھ

دستخط بیگم صاحب

اس خط کی تحریر کے ایک دن بعد، حضرت مولانا گنگوہی کی وفات ہو گئی تھی، اس لئے بظاہر یہ والا نامہ حضرت مولانا کے ملاحظہ میں نہیں آیا ہوگا، اس لئے یہی خط آخری اور اس سلسلۂ مراسلت کا اختتام ہے۔